# البیان

# AL-BAYAN

قرآنی آیات اوران سے متعلق احادیث کا اردو انگریزی ترجمہ

ENGLISH AND URDU TRANSLATION OF QURANIC VERSES AND RELATED SAYINGS OF THE PROPHET.

حسن اختر

فاطمہ مسرّت

آمنہ عبید

# البیان

# AL-BAYAN

قرآنی آیات اوران سے متعلق احادیث کا اردو انگریزی ترجمہ۔

**ENGLISH AND URDU TRANSLATION OF QURANIC VERSES AND RELATED SAYINGS OF THE PROPHET ﷺ**


حسن اختر
HASAN AKHTAR

فاطمہ مسرّت
FATIMA MUSARRAT

آمنہ عبید
AMNA UBAID

کتاب ........................................ البیان

ناشر ........................................ المصطفیٰ پبلی کیشنز

المصطفیٰ پبلی کیشنز

24th،61/C کمرشل اسٹریٹ، توحید کمرشل ایریا، فیز5،

D.H.A ، کراچی۔

Tel: 583-7497 Fax:587-6343

# PREFACE

In this book, except for this preface, no word is from the compilers. The mode of this book is that a Quranic verse, or more than one Quranic verses are given with English and Urdu translations. Traditions, that is, the sayings of the Holy Prophet Sal Allah'o' Alahe Wasallam which are in a way Corollaries or commentries of the Quranic Verse with English and Urdu Translations are given. Translations of Quranic Verses are from authentic translator Abdullah. Y. Ali other translation are from the compilers.

Some benifits have been declared (by the Holy Prophet S.A.W.S.) for translating or propagating three or forty Ahadith. The compilers are not prepared to limit the rewards from the limitless bounty of the generosity personified S.A.W.S. Murshid Durrani sowed a seed of the love of the Prophet S.A.W.S. about seventy years back in the heart of a seven or eight year old boy. This seed has grown according to the capacity of this (now) seventy seven years old child. This man was transfered by Murshid Durrani to Murshid Bilgrami although, the original contact with Murshid Durrani was never broken. Murshid Bilgrami kept the compiler busy with his work. Now when Murshid Bilgrami has also gone behind the curtain the compiler has started on his own.

A grand daughter of mine Fatima Musarrat age ten has helped in my work previously also (Proof Reading etc.) so she is my co-compiler number one. Amna Ubaid age fifteen has joined in this book and is co-compiler number two. Another Ayesha Hasan is trying hard to progress on her own steam. I propose to help her as much as I can. To all three of them and their parents and our Halqa of Durrani at Peshawar and elsewhere and the Ummat-e-Muhammadi at large. We raise our hand in prayer for their salvation.

**HASAN AKHTAR**

# دیباچہ

اس کتاب میں اس دیباچہ کے علاوہ کوئی اور لفظ موٗلفین کا نہیں ہے۔اس کتاب کا انداز یہ ہے کہ اوپر قرآن کریم کی کسی آیت یا کئی آیتوں کو جمع کر دیا گیا ہے اور اس کے نیچے اس مسئلہ پر حضور نبی کریم ﷺ کی احادیث جمع کی گئی ہیں اور ان سب کے انگریزی اور اردو تراجم بھی پیش ہیں۔ حدیث اور قرآن کو ایک ساتھ جمع کرنے کے لیئے اس قرآنی آیت سے سند لی ہے۔

وَمَا يَنطِقُ عَنِ الْهَوىٰ ہ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْیٌ يُّوحٰی ہ

ترجمہ: ''(اور تمھارے رفیق) اپنی خواہش سے کچھ نہیں بتاتے انکا فرمانا تو خالص وحی ہے جو ان پر نازل ہوتی ہے''۔

حضور نبی کریم ﷺ کی چند (تین یا چالیس احادیث) کو یاد کرنے یا ان کی ترویج کرنے کے ثواب کا ذکر ہے۔وہ حدیث میں اسلیئے نہیں لکھتا کہ میں لامحدود سخاوت (صلواۃ وسلام) کی عطا کو محدود نہیں کرسکتا کہ یہ خسارے کا سودا ہوگا۔مرشد درّانی نے ستر سال پہلے ایک بچّے کے ذہن میں ایک بیج لگایا (عشق رسول کا)۔اسکے بعد اس بچّے نے بلکہ ستر سال سے کئی سال زیادہ کے ''بچّے'' نے کچھ اور نہیں مانگا۔نہ کوئی چھوٹی مدد نہ بڑی فرمائش۔پھر دس سال کے لیئے مرشد درّانی نے اپنی مرضی سے تبادلہ مرشد بلگرامی کے پاس کر دیا جہاں کئی قلم ہاتھ میں تھما دیئے گئے کہ ''انھیں اوزار سے خدمت کرنی ہے'' اردو، انگریزی، فارسی، تھوڑی سی عربی کے قلم۔ جتنا کچھ اور جیسا کچھ ہوسکا کیا ''صلاحیت جیسی عطا کی تھی ویسی استعمال کی'' اگر کوئی کمی ہے تو قصور میرا نہیں ہے اور اگر (جیسا کہ) مرشدین نے قبولیت بخشی تو یہ عطا بھی ان کی تھی اور ہے۔

میری ایک نواسی (عمر دس سال فاطمہ مسرّت) نے پہلی کتاب میں مدد کی تھی (تصحیح مسوّدہ وغیرہ میں) اسلیئے وہ میری ٹیم کی شریک موٗلف نمبر 1 ہے اور دوسری نواسی آمنہ عبید (پندرہ سال) نے اپنی مرضی سے اس کتاب میں شرکت کی اسلیئے وہ شریک موٗلف نمبر 2 ہے۔ایک تیسری عائشہ حسن اپنی قوت سے آگے بڑھ رہی ہے اس کی مدد میں اپنی حدود میں کرنے کا عزم رکھتا ہوں بشرطِ زندگی و ہوش وحواس۔ان تینوں کے لیئے ان کے ماں باپ، بھائی بہنوں کے لیئے سارے حلقے درّانی کے لیئے کتاب کو ترتیب دینے والوں اور امّت کے لیئے دعاؤں میں آپ میرے شریک ہوں۔**ربّنا تقبّل منّا انّك انت السّميع العليم۔**

حسن اختر

# فہرست

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# Islam and Belief

The Words Islam (Islam or submission) and Iman (faith or belief) are often used interchangeably. Strictly speaking, iman is something which has entered the heart whereas Islam is more a matter of practice (cf. Q 49.14).

قَالَتِ الْاَعْرَابُ اٰمَنَّا ؕ قُلْ لَّمْ تُؤْمِنُوْا وَلٰكِنْ قُوْلُوْۤا اَسْلَمْنَا وَلَمَّا يَدْخُلِ الْاِيْمَانُ فِىْ قُلُوْبِكُمْ ؕ وَاِنْ تُطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَا يَلِتْكُمْ مِّنْ اَعْمَالِكُمْ شَيْـًٔا ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

(سورۃ ۴۹، آیت ۱۴)

The desert Arabs say-"We believe." Say, "ye-Have no faith, but ye-(Only) say, 'We have submitted-Our wills to Allah,'-For not yet has Faith-Entered your hearts.-But if ye obey Allah-And His Messenger, He-Will not belittle aught-Of your deeds: for Allah-Is Oft-Forgiving, Most Merciful."

The Qu'ran defines the content of belief as Allah, the last day, the angels, the Scripture and the prophets (Q2.177).

# اسلام اور عقیدہ

اسلام اور ایمان کو اکثر ایک دوسرے کے مترادف کی طور پر لکھتے اور بولتے ہیں۔ ویسے ایک فرق یہ ہے کہ اسلام (تسلیم۔ سپردگی۔ راضی بہ رضا) ایک طریقہ عمل اور کردار ہے جب کہ ایمان کا تعلق دل اور جذبہ سے ہے۔

ترجمہ: (قرآن 49.14)

"یہ دیہاتی کہتے ہیں کہ ہم ایمان لے آئے، کہہ دو کہ تم ایمان نہیں لائے، بلکہ یوں کہو، ہم اسلام لائے ہیں، اور ایمان تو ہنوز تمہارے دلوں میں داخل ہی نہیں ہوا، اور اگر تم اللہ اور اسکے رسول کی فرمانبرداری کروگے تو اللہ تمہارے اعمال میں سے کچھ کمی نہیں کریگا، بلاشبہ اللہ بڑا بخشنے والا رحم والا ہے۔"

قرآن ایمان کے اجزا کا اعلان کرتا ہے کہ ایمان لائیں اللہ پر یوم قیامت پر فرشتوں پر اور اللہ کی نازل کی ہوئی کتابوں پر۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لَیۡسَ الۡبِرَّ اَنۡ تُوَلُّوۡا وُجُوۡهَكُمۡ قِبَلَ الۡمَشۡرِقِ
وَالۡمَغۡرِبِ وَلٰـكِنَّ الۡبِرَّ مَنۡ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالۡيَوۡمِ
الۡاٰخِرِ وَالۡمَلٰٓئِكَةِ وَالۡكِتٰبِ وَالنَّبِيّٖنَ وَاٰتَى الۡمَالَ
عَلٰى حُبِّهٖ ذَوِى الۡقُرۡبٰى وَالۡيَتٰمٰى وَالۡمَسٰكِيۡنَ
وَابۡنَ السَّبِيۡلِ وَالسَّآئِلِيۡنَ وَفِى الرِّقَابِ وَاَقَامَ
الصَّلٰوةَ وَاٰتَى الزَّكٰوةَ وَالۡمُوۡفُوۡنَ بِعَهۡدِهِمۡ اِذَا
عَاهَدُوۡا وَالصّٰبِرِيۡنَ فِى الۡبَاۡسَآءِ وَالضَّرَّآءِ وَحِيۡنَ
الۡبَاۡسِ ؕ اُولٰٓئِكَ الَّذِيۡنَ صَدَقُوۡا ؕ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ
الۡمُتَّقُوۡنَ ۝ (سورۃ ۲، آیت ۱۷۷)

It is not righteousness-That ye turn your faces-Towards East or West;-But it is righteousness-To believe in Allah-And the Last Day,-And the Angels,-And the Book,-And the Meseengers;-To spend of your substance,-Out of love for Him,-For your kin,-For orphans,-For the needy,-For the wayfarer,-For those who ask,-And for the ransom of slaves;-To be steadfast in prayer,-And give Zakat,-To fulfil the contracts-Which ye have made;- And to be firm and patient,-In pain (or suffering)-And adversity,-And throughout-All periods of panic.-Such are the people-Of truth, the God-fearing.

ترجمہ: (قرآن 2.177)

''نیکی یہ نہیں ہے کہ تم صرف اپنا منہ مشرق و مغرب کو کرلو لیکن نیکی دراصل یہی ہے کہ جو اللہ پر پُورا پُورا یقین لائیں یوم ِ آخرت پر، فرشتوں پر، کتابوں پر، رسُولوں پر ایمان لائیں، اور مال جو اُن کو بڑا عزیز ہے اپنے رشتہ داروں کو، یتیموں کو محتاجوں کو، مسافروں کو، مانگنے والوں کو اور غلاموں کو آزاد کرانے میں صرف کریں، نماز برابر پڑھتے رہیں اور زکوٰۃ دیتے رہیں؛ جب عہد کریں تو اس کو پورا بھی کیا کریں، اور سختی اور تکلیف، اور لڑائی میں صبر کیا کریں، اور ثابت قدم رہا کریں۔ یہی تو ہیں جو سچّے ہیں، اور یہی وہ ہیں جو اللہ سے ڈرنے والے ہیں''۔

آیات (49.14) اور (2.177) اسپر روشنی ڈالتی ہیں۔ قرآن کریم ایمان کو اللہ تعالیٰ پر ایمان روز قیامت پر ایمان اور آسمانی کتابوں پر ایمان کی تلقین کرتا ہے۔

Islam is built on five pillars: the profession that there is no got but Allah and that Muhammad is the messenger of Allah; performance of the ritual prayer; payment of the obligatory charity; the pilgrimage; and the fast of Ramadan.

SB , Ibn 'Umar

اسلام کے پانچ اراکین (ستون) ہیں۔توحید کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی دوسرا معبود نہیں ہے۔ حضور نبی کریم ﷺ اللہ کے رسول ہیں پر ایمان۔ پانچ اوقات کی نماز۔ ادائیگی زکوٰۃ۔ حج اور رمضان کے روزے۔

(ص ب ابن عمر)

The true Muslims is one whose tongue and hand other Muslims do not fear. The true emigrant is one who flees what Allah has forbidden.

SB 'Abdullah b. 'Amr

سچّا مسلمان وہ ہے جسکی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان کو کوئی خوف نہ ہو۔ سچّا مہاجر وہ ہے جو اللہ تعالیٰ کی منع کی ہوئی باتوں سے دور بھاگے۔

(ص ب ابن عمر)

When a man calls his fellow Muslim an infidel one of them certainly deserves that title!

SB Abu Hurayra

جب ایک مسلمان دوسرے مسلمان کو کافر کہتا ہے تو ان میں سے ایک ضرور اس خطاب کا سزاوار ہے۔

(ص ب۔ ابو ہریرۃ)

None of you really believes until he desires for his fellow Muslim what he desires for himself.

SB Anas

تم میں سے کوئی سچّا مسلمان نہیں ہے جب تک کہ وہ دوسرے مسلمان کے لیئے وہی پسند نہیں کرتا جو اپنے لیئے پسند کرتا ہے۔

(ص ب انس بن مالک)

None of you is a complete believer unless he has more affection for me than

تم میں سے کوئی سچّا مسلمان نہیں ہے جب تک کہ وہ مجھ سے (حضور نبی

he has for his father, for his children and for all the rest of the human race.

SB Abu Hurayra

کریم سے) اپنے باپ اور بچّوں اور تمام انسانوں سے زیادہ محبّت نہیں کرتا۔

(ص ب ابو ہریرۃ)

There are three things which, when you possess them, **make** you taste the sweetness of faith. First, to love Allah and his messenger more than all other beings. Secondly, to love others solely for Allah's sake. Finally, to detest the thought of lapsing into unbelief as much as the thought of being thrown into Hell.

SB Anas

ایمان کی حلاوت تم کو اسوقت محسوس ہوگی جب تم میں یہ تین چیزیں ہوں۔ اللہ اور اس کے رسول کی محبّت دنیا کی تمام چیزوں سے زیادہ ہو۔ دوسری یہ کہ تم دوسروں سے صرف اللہ کے واسطے محبّت کرو۔ تیسرے تم کو اپنے ایمان کے ضائع ہونے کا خطرہ جہنّم کی آگ میں گر جانے سے زیادہ ہو۔

(ص ب انس بن مالک)

Those who have merited Paradise will enter it, whereas the reprobates will enter Hell. Then God will say, 'Bring out from Hell those in whose heart there is faith, albeit no heavier than a grain of mustard seed.' So they will be brought out despite having been burnt to a cinder. Then they will be thrown into the river of life, and will sprout up just

تم میں جن لوگوں کے لیئے جنّت کا فیصلہ ہوا ہے وہ جنّت میں داخل ہوں گے اور دوسرے بدکردار (گناہ گار) لوگ جہنّم میں جائیں گے۔ پھر اللہ تعالیٰ فرمائیگا کہ ان کو واپس لاؤ جن کے دل میں رائی کے دانے برابر بھی ایمان ہے۔ پھر وہ لوگ لائے جائینگے اگرچہ وہ جل کر کوئلہ ہو چکے ہوں (راکھ ہو چکے ہوں) وہ پھر ''حیات'' کے دریا میں ڈال دیئے جائینگے اور وہ کھِل اُٹھیں گے جسطرح ایک بیج ایک دریا کے کنارے کھِل اٹھتا ہے۔ کیا تم نے پھولوں کو کھِل اٹھتے نہیں دیکھا۔

(ص ب ابو سعید خدری)

as seeds sprout by the side of a torrent. Haven't you seen them open out their tangled mass of yellow flowers?

SB Abu Sa'id al-Khudri

For a Muslim, almost the best possible asset is sheep which he can lead to graze on the peaks of the mountains and in places watered by rain, thereby fleeing from temptation and taking his religion with him. SB Abu Sa'id al-Khudri

ایک مسلم کا تقریباً بہترین اثاثہ وہ بھیڑیں ہیں جنکو وہ پہاڑ کی بلندی پر اور ان جگہوں پر جہاں بارش کا پانی ہوئے جا کر چرا سکے اور اپنے آپ کو حرص سے بچا سکے اور اپنے ایمان کو بچا سکے۔

(ص ب ابوسعید خدری)

Three things are characteristic of a hypocrite: when he speaks he lies, when he makes a promise he fails to keep it, and when you put your trust in him he betrays it. SB Abu Hurayra

منافق کی تین نشانیاں ہیں۔ جب بات کرے تو جھوٹ بولے جب وعدہ کرے تو پورا نہ کرے اور جب تم اسپر بھروسہ کرو تو وہ خیانت کرے۔ (ص ب ابوہریرہ)

The value of an action depends on the intention. Everyone will be rewarded in accordance with the goal which he set himself. If he emigrated for the sake of Allah and His messenger, his emigration

کسی عمل کی قیمت نیت پر منحصر ہے۔ ہر شخص کو جزا اسکے مدعا کے حساب سے ملے گی۔ اگر اسنے ہجرت اللہ اور اسکے رسول کے لیئے کی ہے تو اسکی ہجرت اللہ اور اسکے رسول کیلیئے شمار ہوگی۔ اگر اسنے مالی مفاد

will be counted to him for Allah and His messenger. If he emigrated in order to gain something in this world, or to find himself a wife, his emigration will be counted to him for the goal which he set himself.

SB 'Umar b. al-Khattab

یا ایک بیوی کی تلاش میں ہجرت کی تو اسکی ہجرت کا ثواب اسکے مدّعا پر منحصر ہے۔ (ص ب عمر بن خطاب)

Every new-born child is by nature a Muslim. It is his parents who make a Jew, a Christian or a Zoroastrian of him. Likewise every animal is born whole; have you ever seen one born with its ears clipped?

SB 2.118, Abu Hurayra

ہر نیا پیدا ہونے والا بچہ مسلمان پیدا ہوتا ہے۔ والدین اسکو یہودی عیسائی یا آتش پرست بنا دیتے ہیں۔ اسی طرح ہر جانور مکمّل پیدا ہوتا ہے۔ کیا تم نے کوئی کان کٹا ہوا پیدا ہونے والا جانور دیکھا ہے؟۔

(ص ب ابو ہریرہ)

Believer is to fellow believer as parts of a building which support each other.

SB 8.14; Abu Musa

ایک مومن دوسرے مومن کے لیئے ایسا ہے جیسے ایک عمارت کا حصّہ جو دوسرے کو سہارا دیتا ہے۔

(ص ب ابو موسیٰ)

Modesty is an aspect of belief.

SB 8.35, 'Abdullah b. 'Umar

حیا ایمان کا ایک حصّہ ہے۔ (ص ب عبداللہ بن عمر)

Ibn 'Umar said, 'The Prophet said, "The believer is like a green tree which never

ابن عمر نے کہا کہ حضور نے فرمایا۔ مومن ایک سبز درخت کی مانند ہے جسکی نہ پتیاں جھڑتی ہیں نہ چھال۔ کچھ مسلمانوں نے کہا کہ یہ وہ

loses its leaves or bark." Some of the faithful said it was this tree, some that. I wanted to say that it was the palm tree but, as I was a young man, I was too modest to speak. Then the Prophet said, "It is the palm tree." SB 8.36

درخت ہے اور کچھ نے دوسرا۔ میں کہنا چاہتا تھا کہ یہ کھجور کا درخت ہے مگر چونکہ میں کم عمر تھا اسلیئے لحاظ میں نہیں بولا۔ پھر حضور نے فرمایا۔ ''وہ کھجور کا درخت ہے''۔ (ص۔ب)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# Knowledge

In the Qur'an, wisdom is described as a great gift (Q2,269)

يُؤْتِى الْحِكْمَةَ مَنْ يَّشَآءُ وَمَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِىَ خَيْرًا كَثِيْرًا ؕ وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝ (سورۃ۲، آیت۲۶۹)

He grantech wisdom-To whom He pleaseth;-And he to whom wisdom-Is granted receiveth-Indeed a benefit overflowing;-But none will receive admonition-But men of understanding.

and Muhammad ﷺ is exhorted to pray for an increase in knowledge (Q20. 114)

فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ وَلَا تَعْجَلْ بِالْقُرْاٰنِ مِنْ قَبْلِ اَنْ يُّقْضٰٓى اِلَيْكَ وَحْيُهٗ وَقُلْ رَّبِّ زِدْنِىْ عِلْمًا ۝ (سورۃ۲۰، آیت۱۱۴)

High above all is Allah,-The King, the Truth!-Be not in haste-With the Qur-an before-Its revelation to thee-Is completed, but say,-"O my Lord! increase me In knowledge."

# علم

قرآن کریم میں عقل کو احسان عظیم بتایا گیا ہے۔ اور حضور کو تعلیم دی گئی ہے کہ وہ علم کی زیادتی کی دعا کریں۔

ترجمہ: (قرآن 2.269)

''وہ جس کو چاہتا ہے حکمتوں سے نوازتا ہے، اور جس کو حکمت عطا ہوئی بلاشبہ بڑی نعمت ملی اُس کو۔ اور نصیحت تو وہی قبول کرتے ہیں جو عقل والے ہیں''۔

حضور ﷺ کو ہدایت کی جاتی ہے کہ وہ علم میں اضافہ کی دعا کریں۔

ترجمہ: (قرآن 20.114)

''تو اللہ جو بڑا ارفع واعلیٰ ہے، جو حقیقی بادشاہ ہے، اور آپ قرآن پڑھنے کے لیئے جلدی نہ کیا کیجئے قبل اسکے کہ آپ پر اسکی پوری وحی نازل ہو، اور یہ دُعا کیا کیجئے، میرے رب، مجھے اور زیادہ علم دے۔

Make it easy, not difficult. Proclaim good news and don't terrify your audience.

SB 1.27, Anas

آسانیاں پیدا کرو۔ مشکلات نہیں ۔ لوگوں کو بشارتیں دو (خوش خبریاں) اوران کو دھمکاؤ نہیں۔ (ص ب انس بن مالک)

There are only two types of person you should envy: the man to whom God has given wealth and the power to spend it all in the cause of truth, and the man to whom God has given wisdom and who judges by it and teaches it.

SB 1.28, 'Abdallah b. Mas'ud

دو طرح کے انسانوں پر رشک کرنا روا ہے۔ ایک وہ جسکو اللہ نے دولت دی ہے اور طاقت کہ وہ اسکو حق کے راستے میں خرچ کرے اور ایک وہ جسکو اللہ نے عقل و تمیز دی ہے اور وہ اس سے فیصلہ کرتا ہے اور لوگوں کو سکھاتا ہے۔ (ص ب عبداللہ بن مسعود)

To Satan a single jurist is a more formidable opponent than a thousand ordinary worshippers.

MM 217, T & IM, Ibn 'Abbas

شیطان کیلئے ایک اکیلا فقیہ زیادہ خطرناک مدّ مقابل ہے بہ نسبت ہزار عابدوں کے۔ (مشکواۃ المصابیح۔ابن عباس)

For a wise man, a wise saying is like something he has lost No matter where he finds it, he has the greater right to it.

MM 216, T, Abu Hurayra

ایک عقل مند کے لیئے ایک حکمت کی بات اسکی کھوئی ہوئی ملکیت ہے۔ جہاں ملے اسے لے لے یہ اسکا حق ہے۔ (ابوہریرۃ مشکواۃ)

The person who goes in search of knowledge is on active service for God until he returns. MM 220, T & DR, Anas

جوشخص علم کی تلاش میں سفر کرتا ہے وہ اللہ تعالیٰ کی خدمت میں لگا ہوا ہے جب تک کہ وہ واپس نہ آئے۔ (مشکواۃ۔انس بن مالک)

It is the duty of every Muslim male and female to seek knowledge. To impart learning to those who are unworthy of it is like decking out swine in necklaces of jewels, pearls and gold.

MM 218, IM, Anas (w)

ہر مومن مرد اور عورت کا فرض ہے کہ وہ علم حاصل کرے۔ نا اہل کو علم سکھانا ایسا ہے جیسے سوّر کو ہیروں کا ہار پہنانا۔
(مشکواۃ۔انس بن مالک)

Learn the compulsory religious duties and the Qur'an, 'and teach them to the people for I am mortal.

MM 244, T, Abu Hurayra

اسلام کے ضروری لازمی ارکان سیکھ لو اور قرآن سیکھ لو اور دوسروں کو سکھاؤ۔ کیونکہ میں فانی (انسان) ہوں۔ (ابو ہریرۃ مشکواۃ)

If, for the sake of my community, anyone commits to memory forty hadith concerning the affairs of their religion, Allah will resurrect him as a jurist and I shall be an intercessor and a witness for him on the Day of Resurrection.

MM 258, BQ, Abyu Darda'a

اگر کوئی شخص میرے حلقے کے لیئے ان کے روزانہ مسائل سے متعلّق چالیس حدیثیں یاد کرتا ہے تو اللہ اسکو ایک فقیہہ کی طرح اٹھائے گا اور میں اسکے لیئے شافع اور گواہ ہونگا بروز حشر۔ (ابودردا۔ مشکواۃ)

Ibn 'Umar said, 'I heard the Messenger of God say, "While I was asleep I dreamt that I was brought a bowl of milk. I drank so much that I felt that the liquid was going to run out from under my nails. Then I gave 'Umar b. al-Khattab what I couldn't drink." - "What interpretation do you give to that?" asked someone. "The milk was knowledge", he replied.' SB 1.31

ابن عمر روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا ''میں سو رہا تھا کہ میں نے خواب دیکھا کہ ایک پیالہ دودھ کا میرے پاس لایا گیا۔ میں نے اس میں سے اسقدر پیا کہ میں نے محسوس کیا کہ جیسے اب دودھ میرے ناخنوں کے نیچے سے بہنے لگے گا۔ پھر میں نے وہ جو میں نے چھوڑ دیا تھا عمر بن الخطاب کو دے دیا''۔ کسی نے سوال کیا کہ آپ حضور اسکی کیا تعبیر کرتے ہیں تو حضور نے فرمایا کہ ''وہ دودھ علم تھا''۔

(ص۔ب)

Don't tell lies about me! Whoever tells lies about me will most certainly go to Hell. SB 1.38, 'Ali

میرے متعلق جھوٹی باتیں نہ کرو۔ جو بھی مجھ پر جھوٹ بولے گا وہ یقینی جہنم میں جائے گا۔ (ص ب۔ علی بن ابی طالب)

At the beginning of every century Allah the Mighty and Majestic will raise up for this people someone who will renew their religion for them.

MM 247, AD, Abu Hurayra (w)

ہر نئی صدی کے شروع میں اللہ تعالیٰ عزّ وجل ایک شخص اٹھائے گا جو لوگوں کے لیئے اس دین کی تجدید کرے گا۔

(247 مشکواۃ۔ ابو ہریرۃ)

If you knew what I knew, you would laugh little and weep much.

SB 8.127, Anas & Abu Hurayra

اگر تم کو وہ معلوم ہو جو مجھ کو معلوم ہے تو تم کم ہنسو گے اور زیادہ رو گے۔

(ص ب 8.127-انس اور ابو ہریرۃ)

بسم الله الرحمن الرحيم

I know more about God than all of you and I am the most godfearing.

SB 1.12, 'A'isha

میں اللہ تعالیٰ کے متعلق تم سب سے زیادہ علم رکھتا ہوں اور میں اللہ تعالیٰ سے سب سے زیادہ ڈرنے والا ہوں۔

(ص ب 12-1-1-ام المومنین عائشہ)

Among the signs preceding the final Hour, knowledge will diminish and there will be manifest ignorance; adultery will be much in evidence; and men will diminish in number, whereas women will become so numerous that there will be no more than one man to support fifty women.

SB 1.31, Anas

قیامت کے قرب کی ایک نشانی ہے کہ علم کم ہو جائے گا اور جہالت ظاہر ہوگی۔ زنا کاری بڑھ جائے گی۔ آدمیوں کی تعداد کم ہو جائے گی اور عورتوں کی تعداد بڑھ جائیگی یہاں تک کہ پچاس عورتوں کی مدد کے لیئے ایک مرد ہوگا۔

(ص ب 1.31 انس)

# Ritual Purity and Hygiene

The Qur'an stresses the importance of purity of heart and mind (Q 26.89 & 91.9)

اِلَّا مَنۡ اَتَى اللّٰهَ بِقَلۡبٍ سَلِيۡمٍ ۝ (سورة ۲۶، آیت ۸۹)

"But only he (will prosper)-That brings to Allah-A sound heart;

قَدۡ اَفۡلَحَ مَنۡ زَكّٰٮهَا ۝ (سورة ۹۱، آیت ۹)

Truly he succeeds-That purifies it,

as well as physical cleanliness (Q 74.4).

وَثِيَابَكَ فَطَهِّرۡ ۝ (سورة ۷۴، آیت ۴)

And thy garments-Keep free from stain!

It gives instructions concerning the ablutions to be performed before the ritual prayer (Q 5.6).

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡۤا اِذَا قُمۡتُمۡ اِلَى الصَّلٰوةِ فَاغۡسِلُوۡا وُجُوۡهَكُمۡ وَاَيۡدِيَكُمۡ اِلَى الۡمَرَافِقِ وَامۡسَحُوۡا بِرُءُوۡسِكُمۡ وَاَرۡجُلَكُمۡ اِلَى الۡكَعۡبَيۡنِ ؕ وَاِنۡ كُنۡتُمۡ جُنُبًا فَاطَّهَّرُوۡا ؕ وَاِنۡ

# طہارت اور پاکیزگی

قرآن دل اور دماغ کی پاکیزگی پر زور دیتا ہے۔ آیات 26.89+91.9 اور جسمانی صفائی (74.4)۔ وضو کی ہدایت کرتا ہے نماز سے پہلے (5.6)۔ یہ وضو نیند اور جسمانی اخراج کے بعد دہرانی ضروری ہے۔

ترجمہ: (قرآن 26.89)

''مگر جو شخص اللہ کے پاس پاک دل لیکر آیا ہو (وہ بچ جائیگا)''۔

ترجمہ: (قرآن 91.9)

''یقیناً وہی مُراد کو پہنچا جس نے اس کو پاک کیا''۔

ترجمہ: (قرآن 74.4)

''اور اپنے کپڑے پاک رکھو''۔

ترجمہ: (قرآن 5.6)

''مومنو! جب تم نماز کو کھڑے ہونے لگو تو اپنے چہروں کو دھویا کرو اور اپنے دونوں ہاتھوں کو بھی کہنیوں سمیت دھویا کرو، اور اپنے سروں پر ہاتھ پھیر لیا کرو، اور اپنے پیروں کو ٹخنوں سمیت دھولیا کرو، اور اگر تم جنابت کی حالت میں ہو تو سارا بدن غسل کر کے پاک کرلو اور اگر تم بیمار

ہو، یا سفر میں ہو، یا کوئی اِستنجے سے آیا ہو یا تم اپنی بیویوں سے ہم بستر ہوئے ہو، مگر پانی نہ ملے، تو (اِن چاروں صورتوں میں) تم پاک زمین سے تیمّم کر لیا کرو، یعنی اپنے چہرے کو اور دونوں ہاتھوں پر اپنا ہاتھ پھیر لیا کرو اس زمین پر سے، اللہ یہ نہیں چاہتا کہ تم پر کوئی تنگی کرے، لیکن وہ یہ ضرور چاہتا ہے کہ وہ تم کو پاک وصاف رکھے، اور چاہتا ہے کہ وہ تم پر اپنا انعام پُورا کردے تاکہ تم شکر ادا کرو"۔

كُنْتُمْ مَّرْضَىٰٓ اَوْ عَلٰى سَفَرٍ اَوْ جَآءَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مِّنَ الْغَآئِطِ اَوْ لٰمَسْتُمُ النِّسَآءَ فَلَمْ تَجِدُوْا مَآءً فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا طَيِّبًا فَامْسَحُوْا بِوُجُوْهِكُمْ وَاَيْدِيْكُمْ مِّنْهُ ؕ مَا يُرِيْدُ لِيُطَهِّرَكُمْ وَلِيُتِمَّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○ (سورۃ ۵، آیت ۶)

O ye who believe!-When ye prepare-For prayer, wash-Your faces, and your hands-(And arms) to the elbows;-Rub your heads (with water);-And (wash) your feet-To the ankles.-If ye are in a state-Of ceremonial impurity,-Bathe your whole body.-But if ye are ill,-Or on a journey,-Or one of you cometh-From the privy-Or ye have been-In contact with women,-And ye find no water,-Then take for yourselves-Clean sand or earth,-And rub therewith-Your faces and hands.-Allah doth not wish-To place you in a difficulty,-But to make you clean,-And to complete-His favour to you,-That ye may be grateful.

These ablutions should be repeated after sleep or any bodily emissions.

When my people are summoned on the Day of Ressurrection they will have bright marks on their foreheads, the traces of their ablutions. Any of you who can increase the size of these bright marks should do so! (cf. Q 75.24)

SB 1.46, Abu Hurayra

جب میری امّت یوم حشر پر جمع کیئے جائینگے تو انکی پیشانی پر روشن نشان ہونگے اور وضو کے آثار تم میں سے جو پیشانی کے روشن نشانوں کو بڑھا سکے اسکو ایسا کرنا چاہیئے ۔ (قرآنی آیت 75.24)

(ص ب 1.46 ۔ ابو ہریرہ)

وَوُجُوهٌ يَّوۡمَئِذٍ بَاسِرَةٌ ۝ (سورۃ ۷۵، آیت ۲۴)

And some faces, that Day,-Will be sad and dismal,

ترجمہ: (قرآن 75.24)

''اور اس روز بہت سے چہرے اداس ہونگے''۔

If it hadn't been too demanding for my people, I would have ordered them to clean their teeth before every prayer.

SB 2.5, Abu Hurayra

اگر یہ میری امّت کے لیئے باعث تکلیف نہ ہوتا تو میں انکو حکم دیتا کہ ہر نماز سے پہلے دانت صاف کریں۔

(ص ب ابو ہریرہ)

Every time Gabriel came, he ordered me to clean my teeth so much so that I was frightened I would wear them out!

MM 386, IH, Abu Umama

میرے پاس جبرئیل جب بھی آئے تو انھوں نے دانت صاف کرنے کی تلقین کی یہاں تک کہ مجھے خطرہ ہوا کہ میرے دانت گھس جائینگے۔

(مشکواۃ ۔ 386 ابوامامہ)

Whenever the Prophet entered a lavatory he used to say: 'O God, I seek refuge with you from evil spirits both male and female.

SB 1.48, Anas

حضور نبی کریم جب بھی بیت الخلا جاتے تو فرماتے ''اے اللہ میں تیری پناہ مانگتا ہوں مرد اور عورت بد روحوں سے۔ (ص ب 148 انس)

When you drink from a vessel don't breathe into it. When you go to the lavatory don't touch your penis with your right hand and don't use your right hand for wiping yourself.

SB 1.50, Abu Qatada

جب تم کسی برتن سے پیو تو اس میں پھونک نہ مارو (سانس نہ لو) جب تم بیت الخلا جاؤ تو دائیں ہاتھ سے اعضاء کو نہ چھوو نہ استنجا کرو۔
(ص ب 1.50 ۔ ابو قتادہ)

Abu Ayyub al-Ansari said that the Prophet said, 'Don't defecate or urinate facing in the direction of prayer or with your back to it. Face eastwards or westwards instead.' Abu Ayyub added, 'When we reached Syria we found that the lavatories had been constructed facing Mecca so we turned our heads to one side and asked Allah for forgiveness.'

SB 1.109

ابو ایوب انصاری نے کہا کہ حضور نے فرمایا کہ ''قبلہ کی طرف رخ کر کے یا پشت کر کے فراغت نہ کرو۔ دوسری دوسمتوں میں رخ کرلو''۔ جب ہم شام پہنچے تو دیکھا کہ بیت الخلا مکّہ کی جانب رخ کر کے تعمیر کی گی تھیں۔ ہم نے اپنے سروں کو دوسری طرف پھیر لیا اور اللہ تعالی سے استغفار کیا۔ (ص ب 1.109)

If you start to doze off during the ritual prayer go away and sleep until you are in a fit state to know what you are reciting.

SB 1.64, Anas

جب تم فرض نمازوں کے درمیان اونگھنے لگو تو اسوقت تک سو جاؤ جب تک کہ تم یہ سمجھنے کہ قابل نہ ہو جاؤ کہ تم کیا پڑھ رہے ہو۔

(ص ب 1.64 انس)

If you break wind during the ritual prayer, hold your nose and walk out.

MM 1007, AD, 'A'isha

اگر تم کو نماز میں حدث ہو جائے تو ناک پر ہاتھ رکھ کر نماز سے باہر ہو جاؤ۔

(مشکواۃ 1007 عائشہ)

'Umar, don't urinate standing up.

MM 363, T & IM, 'Umar

عمر کھڑے ہو کر پیشاب نہ کرو۔ (مشکواۃ 363۔ عمر)

You certainly shouldn't urinate in stagnant water and then wash in it.

SB 1.69, Abu Hurayra

تم کبھی بھی کھڑے پانی (کے تالاب وغیرہ) میں پیشاب نہ کرو اور پھر اسکو دھونے کیلئے استعمال کرو۔

(ص ب 1.69 ابو ہریرہ)

Have a bath on Friday before attending the congregational prayers.

SB 2.1, 'Abdallah b. 'Umar

جمعہ کے دن غسل کرو باجماعت نماز سے پہلے۔

(ص ب 2.1۔ عبداللہ بن عمر)

# Prayer and the Mosque

The Qur'an refers to prayers at different times of the day (Q 2.238, 11.114, 17.78, 20.130, 50.39)

حَافِظُوا عَلَى الصَّلَوٰتِ وَالصَّلٰوةِ الْوُسْطٰى وَقُومُوا لِلّٰهِ قٰنِتِيْنَ ٥ (سورة ٢، آيت ٢٣٨)

Guard strictly-Your (habit of) prayers.-Especially the Middle Prayer,-And stand before Allah-In a devout (frame of mind).

وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَيِ النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ الَّيْلِ ۭ اِنَّ الْحَسَنٰتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّاٰتِ ۭ ذٰلِكَ ذِكْرٰى لِلذّٰكِرِيْنَ ٥ (سورة ١١، آيت ١١٤)

And establish regular prayers-At the two ends of the day-And at the approaches of the night:-For those things that are good-Remove those that are evil:-That is a reminder-For the mindful.

اَقِمِ الصَّلٰوةَ لِدُلُوْكِ الشَّمْسِ اِلٰى غَسَقِ الَّيْلِ وَقُرْاٰنَ الْفَجْرِ ۭ اِنَّ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ كَانَ مَشْهُوْدًا ٥ (سورة ١٧، آيت ٧٨)

Establish regular prayers-At the sun's

## نماز (صلوٰۃ) اور مسجد

قرآن کریم میں دن کے مختلف اوقات میں نماز ادا کرنے کا ذکر ہے۔
2.238, 11.114, 17.78, 20.130

اور رکوع اور سجدہ کا ذکر مکّہ کی سمت میں ہے 2.144 اور جمعہ کی نماز کا ذکر ہے 62.9۔

ترجمہ: (قرآن 2.238)

"(اے مسلمانو) ساری نمازوں کو بڑی پابندی سے ادا کرتے رہا کرو خصوصاً بیچ کی نماز (عصر کا بڑا) التزام کیا کرو اور اللہ کے سامنے بڑے ادب سے کھڑے رہا کرو"۔

ترجمہ: (قرآن 11.114)

"اور دن کے دونوں سروں (یعنی صبح وشام) اور رات کے کچھ حصّوں میں نماز پڑھا کرو، بے شک نیکیاں برائیوں کو دُور کر دیتی ہیں، یہ نصیحت ہے نصیحت ماننے والوں کے لئے"۔

ترجمہ: (قرآن 17.78)

"(اے نبی) آپ سورج کے ڈھلنے سے رات کے اندھیرے تک نمازیں پڑھا کیجئے کیونکہ قرآن کا پڑھنا صبح کے وقت حضور ملائکہ کا وقت ہے"۔

decline-Till the darkness of the night,-And the recital of the Qur-an-In morning prayer-For the recital of dawn is-Witnessed.

فَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ وَ سَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ
قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَ قَبْلَ غُرُوْبِهَا وَ مِنْ
اٰنَآئِ الَّيْلِ فَسَبِّحْ وَ اَطْرَافَ النَّهَارِ لَعَلَّكَ
تَرْضٰىo (سورۃ۲۰،آیت۱۳۰)

Therefore be patient with what-They say, and celebrate (constantly)-The praises of thy Lord,-Before the rising of the sun.-And before its setting;-Yea, celebrate them-For part of the hours-Of the night, and at the sides-Of the day: that thou-May be pleased.

فَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ وَ سَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ
قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَ قَبْلَ الْغُرُوْبِo
(سورۃ۵۰،آیت۳۹)

Bear, the, with patience,-All that they say,-And celebrate the praises-Of thy Lord, before-The rising of the sun-And before (its) setting,

ترجمہ:(قرآن20.130)

''پس جو یہ بکواس کرتے ہیں اس پر صبر کیجئے، اور اپنے رب کی حمد کے ساتھ، سورج نکلنے سے پہلے اور غروب ہونے سے پہلے تسبیح کیجئے، رات کی ساعات میں تسبیح کیا کیجئے، اور دِن کے اوّل اور آخر میں بھی تاکہ آپ خوش ہوں''۔

ترجمہ:(قرآن50.39)

''تو (اے نبی) آپ صبر کریں اس پر جو یہ بکواس کرتے ہیں، اور آفتاب کے طلوع اور غروب سے پہلے اپنے رب کی حمد کے ساتھ تسبیح پڑھا کریں''۔

Qur'an mentions bowing and prostrating (Q2.125)

قرآن میں رکوع اور سجود کا ذکر۔

وَاِذۡ جَعَلۡنَا الۡبَيۡتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَاَمۡنًا ؕ وَاتَّخِذُوۡا مِنۡ مَّقَامِ اِبۡرٰهٖمَ مُصَلًّى ؕ وَعَهِدۡنَاۤ اِلٰٓى اِبۡرٰهٖمَ وَاِسۡمٰعِيۡلَ اَنۡ طَهِّرَا بَيۡتِىَ لِلطَّآئِفِيۡنَ وَالۡعٰكِفِيۡنَ وَالرُّكَّعِ السُّجُوۡدِ ۝

(سورۃ ۲، آیت ۱۲۵)

ترجمہ: (قرآن 2.125)

''اور جب ہم نے خانۂ کعبہ لوگوں کے لئے جمع ہونے اور امن پانے کی جگہ بنایا، اور حکم دیا کہ تم مقام ابراہیم کو نماز کی جگہ بنالو۔ اور ابراہیم اور اسمٰعیل سے، ہم نے عہد لیا کہ میرے گھر کو طواف کرنے والوں اور اعتکاف کرنے والوں، رکوع کرنے والوں اور سجدہ کرنے والوں کے لئے صاف رکھا کرو''۔

Remember We made the House-A place of assembly for men-And a place of safety;-And take ye the Station-Of Abraham as a place-Of prayer; and We covenanted-With Abraham and Isma'il,-That they should sanctify-My House for those who-Compass it round, or use it-As a retreat, or bow, or-Prostrate themselves (therein In prayer).

in the direction of Mecca (Q 2.144).

وَلَئِنۡ اَتَيۡتَ الَّذِيۡنَ اُوۡتُوا الۡكِتٰبَ بِكُلِّ اٰيَةٍ مَّا تَبِعُوۡا قِبۡلَتَكَ وَمَاۤ اَنۡتَ بِتَابِعٍ قِبۡلَتَهُمۡ وَمَا بَعۡضُهُمۡ بِتَابِعٍ قِبۡلَةَ بَعۡضٍ ؕ وَلَئِنِ اتَّبَعۡتَ اَهۡوَآءَهُمۡ مِّنۡۢ بَعۡدِ مَا جَآءَكَ مِنَ الۡعِلۡمِ اِنَّكَ اِذًا لَّمِنَ الظّٰلِمِيۡنَ ۝ (سورۃ ۲، آیت ۱۴۴)

ترجمہ: (قرآن 2.144)

''ہم تمہارے چہرے کا بار بار آسمان کی طرف اُٹھنا دیکھ رہے ہیں، اس لئے ہم تم کو اُسی قبلہ کی طرف جس کو تم پسند کرتے ہو منہ کرنے کا حکم دینگے کہ اپنا چہرہ نماز میں مسجد حرام کی طرف کیا کرو، اور تم سب جہاں بھی موجود ہو اپنے چہروں کو اُسی کی (یعنی مسجد حرام ہی کی) جانب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

We see the turning-Of thy face (for guidance)-To the heavens: now-Shall We turn thee-To a Qibla that shall-Please thee. Turn then-Thy face in the direction-Of the Sacred Mosque:-Wherever ye are, turn-Your faces in that direction.-The people of the Book-Know well that that is-The truth from their Lord,-Nor is Allah unmindful-Of what they do.

It also mentions the Friday prayer (Q 62.9f).

يَآيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوٓا اِذَا نُودِىَ لِلصَّلٰوةِ مِن يَوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا اِلٰى ذِكْرِ اللّٰهِ وَذَرُوا الْبَيْعَ ۭ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ٥

(سورۃ ۶۲، آیت ۹)

O ye who believe!-When the call is proclaimed-To prayer on Friday-(The Day of Assembly),-Hasten earnestly to the Remembrance-Of Allah, and leave off-Business (and traffic):

کیا کرو، اور یہ اہلِ کتاب بھی یقیناً جانتے ہیں کہ یہ حکم بالکل ٹھیک اور ان کے رب کی طرف سے ہے اور اللہ اُن کی تمام کارروائیوں سے باخبر ہے، اور خُوب جانتا ہے"۔

ترجمہ: (قرآن 62.9)

"مومنو! جب جمعہ کے دن نماز کے لئے اذان دی جائے تو اللہ کی یاد کی طرف چل پڑو اور خرید و فروخت چھوڑ دو، یہ تمہارے حق میں بہتر ہے، اگر تم جان جاؤ"۔

The hadith specify when the prayers should be performed, what words should be said and what actions should accompany them.

حدیثیں تفصیل بیان کرتی ہیں۔

Abu Hurayra said that the Messenger of Allah said, 'If one of you had a river right by his door and he bathed in it five times a day, do you think that there would be any dirt left on him?' They said, 'No, not a trace.' He said, 'That is how it is with the five prayers; by means of them Allah wipes away all sins

MM 565, B & M

حضرت ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ''اگر تم سے کسی کے دروازے کے سامنے نہر بہتی ہوتی اور وہ اس میں پانچ دفعہ غسل کرتا تو کیا اسپر کوئی گندگی ہوتی؟'' لوگوں نے کہا کہ ''نہیں بالکل نہیں''۔ حضور نے فرمایا کہ ''نماز کی بھی یہ ہی مثال ہے۔ پانچ وقت کی نماز سے اللہ تمام گناہ دھوڈالتا ہے''۔

Perfume and women have been made dear to me and for my sheer delight I have been given the ritual prayer.

MM 5261, N & IH, Anas

خوشبواور عورت میری پسندیدہ چیز ہےاور نماز میری آنکھ کا نور ہے۔

(مشکواۃ انس)

Except for graveyards and bath-houses the whole earth is a mosque.

MM 737, AD, T & DR, Abu Sa'id

قبرستانوں اور غسل خانوں (بیت الخلا) کے علاوہ تمام زمین مسجد ہے۔

(مشکواۃ 737 ابوسعید)

During the call to prayer, Satan turns his back and farts so as not to hear it. When the first call is completed, he turns round again until the second call and then he turns his back once more. When it too is completed, he again turns round and tries to trouble the conscience of the believer by saying to him, 'Remember this, remember that', putting into the believer's mind things which he was not thinking about. In this way he endeavours to bring him to the point where he no longer knows where he has got to in his prayer. SB 1.158, Abu Hurayra

اذان کے وقت شیطان منہ پھیر کر ریاح خارج کرتا ہے کہ وہ اسکو نہ سن سکے اور پھر منہ موڑ لیتا ہے جب کہ پہلی اذان ختم ہوتی ہے۔ دوسری اذان پر وہ پھر منہ پھیر لیتا ہے۔ جب وہ اذان بھی ختم ہو جاتی ہے تو وہ پھر منہ پھیر کر نمازی کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور اسکو بھولی ہوئی باتیں یاد دلاتا ہے جنکے متعلق نمازی سوچ نہیں رہا تھا اسطرح سے وہ کوشش کرتا ہے یہاں تک کہ نمازی بھول جاتا ہے کہ وہ نماز میں کہاں تک پہنچا تھا۔ (ص ب 1.158۔ ابو ہریرہ)

Every time you pray, God's face is turned towards you. So don't blow your nose in front of God during the prayer.

SB 8.23, 'Abdallah b. 'Umar

جب تم نماز پڑھتے ہو تو اللہ کا رخ تمھاری طرف ہوتا ہے تو اسوقت اپنی ناک نماز میں اللہ کے رخ پر نہ صاف کرو۔

(ص ب عبداللہ بن عمر)

When a person sleeps, Satan ties three knots in his nape. As he makes each knot he says, 'May the night be long for

جب کوئی شخص سوتا ہے تو شیطان اسکی گردن میں تین گرہیں لگاتا ہے۔ ہر گرہ کے بعد وہ کہتا ہے کہ ''تیری رات لمبی ہو اور تو سوتا رہے'' جب وہ

you! Sleep on!' When that person wakes up and mentions Allah, one of the knots is undone. When he performs the ablutions, another knot falls away and if he prays the final knot is loosed. Then in the morning he feels energetic and has peace of mind. Otherwise in the morning he will be troubled and sluggish.

SB 2.65, Abu Hurayra

شخص جاگتا ہے اور اللہ کا نام لیتا ہے تو ایک گرہ کھل جاتی ہے اور جب وہ وضو کرتا ہے تو دوسری گرہ کھل جاتی ہے اور اگر وہ نماز پڑھتا ہے تو تیسری گرہ کھل جاتی ہے۔ پھر وہ صبح کو تازہ دم چست محسوس کرتا ہے ورنہ وہ دن کو سست اور مضمحل رہے گا۔ (ص ب 2.65 ابو ہریرہ)

Abu Hurayra said, 'We were talking in front of the Prophet about a man Who had slept right through until morning without getting up to pray. The Prophet said, "Satan pissed in his ear."

SB 2.66, Abdallah

ابو ہریرہ روایت کرتے ہیں کہ ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کسی شخص کا ذکر کر رہے تھے جو صبح کو سوتا رہا اور نماز کے لیئے نہیں اٹھا۔ حضور نے فرمایا کہ "شیطان نے اسکے کان میں پیشاب کر دیا"۔

(ص ب 2.66 عبداللہ)

Each night, when the night is two thirds spent, our blessed and exalted Lord descends to the nether heaven and says, 'If anyone invokes me, I will answer his prayer. If anyone asks me for something I will grant him it. If anyone seeks forgiveness I will forgive him.'

SB 2.66 Abu Hurayra

ہر رات کو جب دو تہائی رات گذر جاتی ہے اسوقت اللہ تعالیٰ آسمان زمین پر نزول فرماتے ہیں اور اعلان کرتے ہیں اگر کوئی مجھے پکارے گا تو میں جواب دونگا اگر کوئی مجھ سے کچھ مانگے گا تو میں اسکو عطا کروں گا۔ اگر کوئی معافی طلب کرے گا تو اسکو معاف کرونگا۔

(ص ب 2.66 ابو ہریرہ)

بسم الله الرحمن الرحیم

To miss the afternoon prayer is as serious as losing your family and possessions. SB 1.145, 'Abdallah b. 'Umar

عصر کی نماز کو ضائع کرنا ایسا ہے جیسے خاندان کو اور املاک کو کھو دینا۔

(ص ب 1.145۔ عبداللہ بن عمر)

When you enter a mosque say, 'O Allah, open the doors of your mercy for me'; and when you leave say, 'O Allah, pray give me of your bounty.'

MM 703, M, Abu Usayd

جب تم مسجد میں داخل ہو تو دعا کرو۔ اے اللہ مجھ پر رحمت کے دروازے کھول دے۔

اور جب تم رخصت ہو تو دعا کرو اے اللہ مجھ پر اپنا فضل کر۔

(مشکواۃ 703 ابو اسید)

Prayer performed in company is twenty-seven times better than prayer performed alone.

SB 1.166, 'Abdallah b. 'Umar

باجماعت نماز انفرادی نماز سے 27 گنا زیادہ قیمتی ہے۔

(ص ب عبداللہ بن عمر)

When three Muslims are toghether one of them must lead the prayer. The fittest person to do this is the most well-versed in the Qur'an. MM 1118, M, Abu sa'id

جب تین مسلمان جمع ہوں تو ان میں سے ایک کو امام ہونا چاہیئے جس نے قرآن کو زیادہ پڑھا ہے اسکو امامت کا حق ہے۔

(مشکواۃ 1118 ابو سعید)

Those who lead the prayer act on your behalf. If their prayers are correct, they will benefit you. If their prayers are

جو نماز کی امامت کرتے ہیں اگر ان کی نماز صحیح ادا ہوئی تو اسمیں تمھارا فائدہ ہے اور اگر انکی نماز درست نہیں ہے تو نقصان انکا ہے۔ تمھاری

defective it is they and not you who will be held responsible, and the prayers will still benefit you. SB 1.178, Abu Hurayra

نماز درست سمجھی جائیگی تمھارا ثواب برقرار ہے۔

(ص ب 1.178 ابو ہریرہ)

Listen and follow the person leading the prayer even if he is an Abyssinian with a head like a raisin. SB 1.178, Anas B. Malik

نماز کے امام کو سنو اور تقلید کرو چاہے امام کشمش جیسے سر والا حبشی ہی کیوں نہ ہو۔ (ص ب 1178۔ انس بن مالک)

When I stand up to lead the prayer, I have a mind to pray slowly. But if I hear a child crying, I speed up the prayer for fear of causing distress to the mother.

SB 1.181, Qatada

جب میں نماز میں جماعت کی امامت کے لیئے کھڑا ہوتا ہوں تو میرا ارادہ ہوتا ہے کہ آہستہ آہستہ نماز پڑھاؤں مگر جب میں کسی بچے کے رونے کی آواز سنتا ہوں تو نماز کو مختصر (تیز) کر دیتا ہوں کہ ماں کو پریشانی نہ ہو۔ (ص ب 1.181 قتادہ)

When a woman asks you for permission to go to the mosque do not refuse her.

SB 1.220, Abu 'Abdallah

جب کوئی عورت مسجد میں جانے کی اجازت مانگے تو منع نہ کرو۔

(ص ب 1220۔ ابوعبداللہ)

When Friday comes round, the angels stand by the gate of the mosque writing down peopl's names on their arrival. The first person gains as much credit as if he had donated a fat she-camel to charity;

جمعہ کے دن فرشتے مسجد کے دروازے پر کھڑے ہوتے ہیں اور لوگوں کی آمد پر انکے نام لکھتے ہیں۔ پہلے آنے والا اتنا ثواب پاتا ہے جیسے اسنے کوئی موٹی تازی اونٹنی صدقہ کی ہو اور دوسرا جیسے اسنے گائے صدقہ کی ہو اور تیسرا جیسے اسنے کوئی دنبہ صدقہ کیا ہو۔ اور چوتھا جیسے اسنے ایک

the second as if he had given a cow; the third a ram; the fourth a chicken; and the fifth an egg. When the imam steps forward the angels fold their registers and listen to the sermon.

SB 2.14, Abu Hurayra

مرغی صدقہ کی ہو اور پانچواں جیسے اسنے ایک انڈا صدقہ کیا ہو۔ جب امام آگے آتا ہے تو فرشتے رجسٹر بند کر کے خطبہ سننے لگتے ہیں۔

(ص ب 2.14 ابو ہریرہ)

O Allah, make it rain round about us not on us!

SB 2.40, Anas b. Malik

اے اللہ بارش کر ہمارے ارد گرد ہم پر نہیں۔

(ص ب انس بن مالک)

There are five 'keys of the Unseen' known to none but God (cf. Q 6.59).

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ ۔ وَ يَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ۔ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِيْ ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ o

(سورۃ ۶، آیت ۵۹)

ترجمہ: (قرآن 6.59)

''اور تمام پوشیدہ چیزوں کے خزانے تو اللہ ہی کے پاس ہیں، اُن کو اسکے سوا کوئی دوسرا نہیں جانتا، اور وہ ہی خشکی اور تری کی تمام پوشیدہ چیزیں بھی جانتا ہے، اور کوئی پتا نہیں گرتا جو وہ نہ جانتا ہو اور کوئی دانہ زمین کے تاریک حصّہ میں نہیں ہرا ہوتا اور نہ کوئی تر اور خشک چیز گرتی ہے، مگر یہ ساری چیزیں کتاب میں لکھی ہیں''۔

With Him are the keys-Of the Unseen, the treasures-That none knoweth but He.-He knoweth whatever there is On the earth and in the sea.-Not a leaf doth fall-But with His knowledge:-There is

not a grain-In the darkness (or depths)-Of the earth, nor anything-Fresh or dry (green or withered),-But is (inscribed) in a Record- Clear (to those who can read).

پانچ باتیں ہیں جنکا پیشگی علم کسی کونہیں ہے۔قرآنی آیت 6.59 کسی کونہیں معلوم کہ کل کیا ہوگا۔ کسی کو اپنے اعمال کی جزا یا سزا جو کل ملے گی وہ نہیں معلوم اور کسی کونہیں معلوم کہ رحم مادر میں بچّے کو کیا ہوگا۔ کسی کو نہیں معلوم کہ وہ کس جگہ موت پائے گا اور کسی کونہیں معلوم کہ بارش کب ہوگی۔ (ص ب 2.41 عبداللہ بن عمر)

Nobody knows what will happen tomorrow. Nobody knows what will happen in the womb. No soul knows what his deeds will earn him tomorrow. No soul knows in what land he will die. Finally, nobody knows when the rain will come. SB 2.41, 'Abdallah b. 'Umar

سورج اور چاند گرہن کا کسی کی موت اور پیدائش سے کوئی تعلّق نہیں ہے۔ سورج اور چاند گرہن اللہ تعالیٰ کی نشانیوں میں سے دو نشانیاں ہیں۔ جب انھیں دیکھو تو دعا مانگو۔

(ص ب 2.48۔ابو مسعود)

The sun and the moon are not eclipsed for anyone's birth, nor for anyone's death. Solar and lunar eclipses are two of God's signs, so when you see them you should pray. SB 2.48, Abu Mas'ud

# Death and the Hereafter

The Qur'an teaches that death takes place at the divinely appointed time (Q 16.61 & 69.42)

وَلَوْ يُؤَاخِذُ اللّٰهُ النَّاسَ بِظُلْمِهِمْ مَّا تَرَكَ عَلَيْهَا مِنْ دَآبَّةٍ وَّلٰكِنْ يُّؤَخِّرُهُمْ اِلٰى اَجَلٍ مُّسَمًّى فَاِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ۝ (سورۃ ۱۶، آیت ۶۱)

If Allah were to punish- Men for their wrong-doing,- He would not leave, on the (earth),- A single living creature:- But He gives them respite- For a stated Term:- When their Term expires,- They would not be able- To delay (the punishment)- For a single hour, just as- They would not be able- To anticipate it (for a single hour).

وَلَا بِقَوْلِ كَاهِنٍ ؕ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ۝

(سورۃ ۶۹، آیت ۴۲)

Nor is it the word- Of a soothsayer:- Little admonition it is Ye receive.

## موت اور بعد الموت

قرآن میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ موت کا ایک وقت معین ہے۔ (آیات 69.42 - 16.61) اور مرنے والے کی روح کو فرشتے وصول کرتے ہیں۔ (32.11 - 7.37) یوم حشر کو مردے اپنی قبروں سے اٹھائے جائینگے۔ اور انکے اعمال کا حساب ہوگا جو انھوں نے زندگی میں کیئے۔ کچھ کو جنّت عطا ہوگی اور کچھ کو جہنم کی سزا ملے گی۔ حضورنبی کریم ﷺ کی (جسمانی) موت کی طرف بھی اشارہ ہے۔ (3.144 اور 15.99)

ترجمہ: (قرآن 16.61)

"اگر اللہ ان لوگوں کو ان کے ظلم کے سبب گرفتار کرنے لگے تو ایک جاندار کو بھی نہ چھوڑے روئے زمین پر، لیکن ان کو ایک مقررہ مدّت تک مہلت دیئے جاتا ہے، جب اُن کا وقت معین آجائے گا تو ایک گھڑی بھی نہ پیچھے رہیں اور نہ آگے ہی بڑھیں"۔

ترجمہ: (قرآن 69.42)

"اور نہ یہ کسی کاہن کا کلام ہے تم بہت کم سمجھتے ہو"۔

and that the soul of the deceased is received by angels (Q 7.37 & 32.11).

فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰی عَلَی اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِاٰیٰتِهٖ ؕ اُولٰٓئِكَ یَنَالُهُمْ نَصِیْبُهُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ ؕ حَتّٰۤی اِذَا جَآءَتْهُمْ رُسُلُنَا یَتَوَفَّوْنَهُمْ قَالُوْۤا اَیْنَ مَا كُنْتُمْ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ قَالُوْا ضَلُّوْا عَنَّا وَ شَهِدُوْا عَلٰۤی اَنْفُسِهِمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰفِرِیْنَ o (سورۃ۷، آیت۳۷)

Who is more unjust- Than one who forges- A lie against Allah- Or rejects His Signs?- For such, their portion- Appointed must reach them- From the Book (of Decrees):- Until, when Our messengers- (Of death) arrive and take- Their souls, they say:- "Where are the things- That ye used to invoke- Besides Allah?"- They will reply, "They- Have left us in the lurch,"- And they will bear witness- Against themselves, that they- Had rejected Allah.

قُلْ یَتَوَفّٰىكُمْ مَّلَكُ الْمَوْتِ الَّذِیْ وُكِّلَ بِكُمْ ثُمَّ اِلٰی رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْنَ o (سورۃ۳۲، آیت۱۱)

ترجمہ: (قرآن 7.37)

''سو اس سے زیادہ اور کون ظالم ہوگا جو اللہ پر جھوٹ گھڑے یا اُس کی آیات کو جھوٹا بتائے جو حصّہ اِن کی قسمت میں لکھا ہے وہ تو اُن کو ملے گا ہی، یہاں تک کہ جب ہمارے فرشتے اُن کے پاس آئیں گے اور اُن کی جان قبض کرینگے تو کہیں گے کہ وہ کہاں ہیں جن کی تم اللہ کو چھوڑ کر بندگی کیا کرتے تھے، وہ کہیں گے وہ تو سب ہم سے غائب ہیں، اور اپنے کافر ہونے کا اقرار کرینگے''۔

ترجمہ: (قرآن 32.11)

''آپ فرما دیجئے، موت کا فرشتہ جو تم پر مقرر کیا گیا ہے تمہاری روح قبض کر لیتا ہے، پھر تم اپنے رب کی طرف لوٹائے جاؤ گے''۔

Say: "The Angel of Death,- Put in charge of you,- Will (duly) take your souls:- Then shall ye be brought- Back to your Lord."

فَاَهۡلَكۡنَآ اَشَدَّ مِنۡهُمۡ بَطۡشًا وَّمَضٰى مَثَلُ الۡاَوَّلِيۡنَ۝ (سورۃ ۴۳، آیت ۸)

ترجمہ: (قرآن 43.8)

"پھر ہم نے ان لوگوں کو جو اُن سے زیادہ طاقتور تھے غارت کر ڈالا، اور پہلے لوگوں کی یہ حالت گذر گئی ہے"۔

So We destroyed men- Stronger in power than these;- And (thus) has passed on- The example of the peoples- Of old.

اِنَّ الۡمُجۡرِمِيۡنَ فِىۡ عَذَابِ جَهَنَّمَ خٰلِدُوۡنَ۝ (سورۃ ۴۳، آیت ۷۴)

ترجمہ: (قرآن 43.74)

"بے شک گنہگار لوگ ہمیشہ دوزخ کے عذاب میں مبتلا رہیں گے"۔

The Sinners will be- In the Punishment of Hell,- To dwell therein (for aye):

Muhammad's mortality is explicitly mentioned (Q 3.144 & 15.99)

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوۡلٌ ۚ قَدۡ خَلَتۡ مِنۡ قَبۡلِهِ الرُّسُلُ ؕ اَفَا۟ئِنۡ مَّاتَ اَوۡ قُتِلَ انۡقَلَبۡتُمۡ عَلٰٓى اَعۡقَابِكُمۡ ؕ وَمَنۡ يَّنۡقَلِبۡ عَلٰى عَقِبَيۡهِ فَلَنۡ يَّضُرَّ اللّٰهَ شَيۡـئًا ؕ وَسَيَجۡزِى اللّٰهُ الشّٰكِرِيۡنَ۝ (سورۃ ۳، آیت ۱۴۴)

ترجمہ: (قرآن 3.144)

"اور محمدؐ ایک رسول ہی تو ہیں اور آپ سے پہلے بھی بہت سے رسول گذر چکے ہیں، سو اگر آپ کا انتقال ہو جائے یا آپ شہید ہو جائیں تو کیا تم لوگ اُلٹے پاؤں پھر جاؤ گے، جو اُلٹے پاؤں پھر بھی جائے تو اللہ کا کوئی نقصان نہ کرے گا، اور اللہ جلد ہی شکر گذاروں کو بدلہ دے گا"۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

Muhammad ﷺ is no more- Than a Messenger: many- Were th Messengers that passed away- Before Him. If he died- Or were slain, will ye then- Turn back on your heels?- If any did turn back- On his heels, not the least- Harm will he do to Allah;- But Allah (on the other hand)- Will swiftly reward those- Who (serve him) with gratitude.

وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتّٰى يَاْتِيَكَ الْيَقِيْنُo

(سورة ۱۵، آیت ۹۹)

ترجمہ: (قرآن 15.99)

"اور اپنے رب کی بندگی کرتے رہو، یہاں تک کہ تم کو موت آ جائے"۔

And serve thy Lord- Until there come unto thee- The Hour that is Certain.

A Muslim has five duties towards another Muslim: to return his greeting, to visit him when he is sick, to follow his funeral procession, to accept his invitation, and to pray for his health when he sneezes. SB 2.90, Abu Hurayra

مسلمان پر دوسرے مسلمان کے پانچ حقوق ہیں۔ سلام کا جواب دینا۔ بیماری میں عیادت کرنا۔ جنازہ میں شرکت کرنا۔ دعوت کو قبول کرنا اور جب وہ چھینکے تو اسکی صحت کی دعا کرنا۔

(ص ب 2.90 ابو ہریرہ)

Never insult the dead. They are where their deeds had to lead them.

SB 8.134, 'A'isha

مُردوں (مرنے والوں کی) توہین نہ کرو۔ وہ وہاں ہیں جہاں انکے اعمال ان کو لے گئے۔ (ص ب 8.134 عائشہ)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

Three things follow a dead person to the grave and two of them return while one remains with him. His family, his wealth and his deeds follow him; his family return home with his wealth, but his deeds remain. MM 5167, B & M, Anas

تین چیزیں انسان کے ساتھ قبر تک جاتی ہیں۔ دو چیزیں واپس آجاتی ہیں۔ اور ایک اسکے ساتھ ہوتی ہے۔ مرنے والے کے اہل خاندان اسکی دولت اور اسکے اعمال ساتھ جاتے ہیں پھر اہل خاندان اسکی دولت کے ساتھ واپس آجاتے ہیں اور اعمال اسکے ساتھ ہوتے ہیں۔

(مشکواۃ 5167۔انس)

When a person dies the angels say, 'What has he sent in advance?' But human beings say, 'What has he left behind?' MM 5219, BQ, Abu Hurayra

جب ایک انسان مرتا ہے تو فرشتے پوچھتے ہیں کہ اس نے آگے کیا بھیجا ہے مگر انسان پوچھتے ہیں کہ اسنے کیا (وراثت) چھوڑی ہے۔

(مشکواۃ 5219 ابو ہریرہ)

Even if there were a valley full of gold, Man would want two of them. Nothing but the dust of the grave will stop his mouth. Yet God will turn to those who repent. SB 8.115, Anas b. Malik

اگر سونے سے بھری ہوئی ایک وادی ہوتی تو انسان دو وادیوں کی خواہش کرتا۔ اسکے منہ کو قبر کی مٹی کے علاوہ اور کوئی چیز نہیں بھر سکتی۔ لیکن اللہ توبہ کرنے والوں کی توبہ قبول کرتا ہے۔

(ص ب 8.115 انس بن مالک)

Jabir b. 'Abdallah said, 'When my father was killed, I was full of tears and wanted to uncover his face. The believers tried to stop me but the Prophet did not forbid me from doing it. Then, when my maternal aunt Fatima began to cry too,

جابر بن عبداللہ سے روایت ہے کہ جب میرے باپ کا انتقال ہوا تو میں آنسو بہا رہا تھا اور میں نے اپنے باپ کا چہرہ دیکھنا چاہا تو رسول اللہ ﷺ نے مجھ کو نہیں روکا پھر میری خالہ رونے لگی تو حضور نے فرمایا کہ ''تم روو یا نہ روو فرشتے اسپر اپنے پروں کا سایہ کرینگے جب تک تم اس کو زمین میں آرام سے لٹا نہیں دوگے۔

(ص ب 2.91)

he said to her, "Whether you cry or not the angels will shelter him with their wings until you lay him to rest in the earth." SB 2.91

If any Muslim has had three of his children die in infancy, God will make him enter Paradise because of His extreme compassion for him.

SB 2.92, Anas

اگر کسی مسلمان کے تین بچے بچپن میں فوت ہو جائیں تو اللہ تعالیٰ اس مسلمان کو جنت میں داخل فرمائیں گے اپنے لا انتہا رحم کی وجہ سے۔

(ص ب انس 2.92)

Al-Bara' said, 'When Ibrahim died the Messenger of God said, "He will certainly find a wet-nurse in Paradise."

SB 2.125, 'Adiyy b. Thabit

جب ابراہیم (حضور ﷺ کے بیٹے) کا انتقال ہوا تو اللہ کے رسول نے فرمایا کہ "اس کو یقینی جنت میں دودھ پلانے والی ملے گی"۔

(ص ب 2.125۔ عادیہ بن ثابت)

Our eyes are full of tears and our hearts are grief-stricken but we will not say anything that will displease our Lord. O Ibrahim, we are grief-stricken at being separated from you.

SB 2.105, Anas b. Malik

ہماری آنکھیں آنسوؤں سے بھری ہیں اور ہمارے دل غم گین نہیں مگر ہم ایسی کوئی بات نہیں کہیں گے ہمارا اللہ خفا ہو۔ اے ابراہیم ہمارے دل تم سے جدائی پر غم گین ہیں۔ (ابراہیم حضور کے شیر خوار بیٹے کا نام تھا)۔ (ص ب انس بن مالک)

One day the Prophet passed by a woman

انس بن مالک سے روایت ہے۔ ایک دفعہ حضور ﷺ کا گذر ایک

will either byu some musk or enjoy its scent. But the blacksmith's bellows will burn your body or your clothes, and you will find the air from them foul-smelling.

SB 3.82, the father of Abu Musa

خریدو گے یا اسکی خوشبو سے لطف اٹھاؤ گے لیکن لوہار کی دھونکنی سے تم اپنا جسم یا کپڑے جلاؤ گے اور تم اسکی بو کو ناپسند کرو گے۔

(ص ب 3.82 ابو موسیٰ)

A rich person who defers payment commits an injustice.

SB 3.155, Abu Hurayra

ایک مالدار شخص جو ادائیگی (مزدوری یا قرض) میں دیر کرتا ہے وہ بے انصافی کرتا ہے۔

(ص ب 3.155 ابو ہریرہ)

Return even a needle and thread. Avoid embezzlement, because on the Day of Resurrection it will be a cause of shame for those who resorted to ti.

MM 4023, DR, 'Ubada b. as-Samat

سوئی اور دھاگا بھی واپس کرو۔ خیانت نہ کرو کیونکہ یہ قیامت کے دن باعث شرمندگی ہوگا۔

(ص ب مشکوٰۃ عبادہ بن صامت)

# Jihad and Martyrdom

# جہاد اور شہادت

The root meaning of Jihad is striving or expending effort in which blood may, or may not be shed and weapons may or may not be used. The other term used in Qur'an is Qital which is exclusively "Fight with Weapons".

قرآن مسلمان کو حکم دیتا ہے کہ اللہ کی راہ میں جہاد اور قتال کریں جہاد کے لفظ کے معنی کوشش کے ہیں جسمیں ضروری نہیں کہ ہتھیار کا استعمال ہو جب کہ قتال وہ جہاد ہے جسمیں خون بہے اور ہتھیار استعمال ہوں۔ قرآن میں دونوں الفاظ استعمال ہوتے ہیں۔ قرآن ضمانت دیتا ہے کہ شہدا کے گناہ معاف کر دیئے جائینگے۔

(Q 2.218 etc)

اِنَّ الَّذِينَ اٰمَنُوا وَالَّذِينَ هَاجَرُوا وَ جَاهَدُوا فِى سَبِيلِ اللّٰهِ أُولٰٓئِكَ يَرْجُونَ رَحْمَتَ اللّٰهِ ۔ وَاللّٰهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ٥ (سورة ۲، ۲۱۸)

Those who believed- And those who suffered exile- And fought (and strove and struggled)- In the path of Allah,- They have the hope- Of the Mercy of Allah:- And Allah is Oft-forgiving,- Most Merciful.

ترجمہ: (2.218)

"بلاشبہ وہ جو ایمان لائے اور اس کے لئے اپنا وطن چھوڑا اور اللہ کے راستہ میں جہاد کیا تو یہی اللہ کی رحمت کے بھی اُمیدوار ہیں، اور اللہ تو ہے ہی بہت بخشنے والا اور بڑا ہی رحم والا"۔

(Q 2.190 etc).

وَقَاتِلُوا فِى سَبِيلِ اللّٰهِ الَّذِينَ يُقَاتِلُونَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوا ۔ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ ٥

(سورة ۲، آیت ۱۹۰)

ترجمہ: (قرآن 2.190)

"اور تم اللہ کے راستہ میں اُن سے لڑو جو تم سے لڑتے ہیں مگر زیادتی نہ کرنا، بلاشبہ اللہ زیادتی کرنے والوں کو محبوب نہیں رکھتا"۔

Fight in the cause of Allah- Those who fight you- But do not transgress limits;- For Allah loveth not transgressors.

(Q 8.41).

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِّنْ شَیْءٍ فَاَنَّ لِلّٰهِ خُمُسَهٗ وَلِلرَّسُوْلِ وَلِذِی الْقُرْبٰی وَالْیَتٰمٰی وَالْمَسٰكِیْنِ وَابْنِ السَّبِیْلِ اِنْ كُنْتُمْ اٰمَنْتُمْ بِاللّٰهِ وَمَآ اَنْزَلْنَا عَلٰی عَبْدِنَا یَوْمَ الْفُرْقَانِ یَوْمَ الْتَقَی الْجَمْعٰنِ ط وَاللّٰهُ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ o (سورۃ ۸، آیت ۴۱)

And know that out of- All the booty that ye- May acquire (in war),- A fifth share is assigned- To Allah, and to the Messenger,- And to near relatives,- Orphans, the needy,- And the wayfarer,- If ye do believe in Allah- And in the revelation- We sent down to our Servant- On the Day of Discrimination- The Day of the meeting- Of the two forces.- For Allah hath power- Over all things.

ترجمہ: (قرآن 8.41)

''اور جان لو کہ جو چیز تم بطور غنیمت کے حاصل کرو اس میں پانچواں حصہ اللہ کا اور اسکے رسول کا ہے اور ایک حِصّہ آپ کے اہلِ قرابت کا، اور یتیموں کا، اور محتاجوں کا، اور مسافروں کا ہے۔ اگر تم اللہ پر یقین رکھتے ہو اور اس چیز پر جو ہم نے اپنے بندہ (محمدؐ) پر فیصلہ کے دِن جس دن دو جماعتیں باہم مقابل ہوئی تھیں نازل کی، اور اللہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے''۔

(Q 3.195).

فَاسْتَجَابَ لَهُمْ رَبُّهُمْ اَنِّیْ لَآ اُضِیْعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِّنْكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى بَعْضُكُمْ مِّنْ بَعْضٍ فَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا وَ اُخْرِجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَ اُوْذُوْا فِیْ سَبِيْلِیْ وَقٰتَلُوْا وَ قُتِلُوْا لَاُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَلَاُدْخِلَنَّهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ثَوَابًا مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ، وَاللّٰهُ عِنْدَهٗ حُسْنُ الثَّوَابِ○

(سورة ۳، آیت ۱۹۵)

ترجمہ: (قرآن 3.195)

''سو اُن کے رب نے اُن کی درخواست منظور کر لی کہ میں تم سے کسی عمل کرنیوالے کے عمل کو ضائع نہیں کرتا خواہ وہ مرد ہو یا عورت ہو، تم آپس میں ایک دوسرے کے جزو ہو، سو جو اپنے وطن کو چھوڑ کر نکلے اور اپنے گھروں سے نکالے گئے اور میری راہ میں تکلیفیں اُٹھائیں اور جہاد کیا اور شہید ہو گئے تو ضرور میں اُن کے گناہ معاف کر دوں گا اور باغات میں داخل کر دوں گا جن کے نیچے نہریں جاری ہوں گی، یہ بدلہ ملے گا اللہ کی طرف سے، اور اللہ کے پاس تو اچھا ہی بدلہ ہے''۔

And their Lord hath accepted- Of the, and answered them:- "Never will I suffer to be lost- The work of any of you,- Be ha male or female:- Ye are members, one of another:- Those who have left their homes,- And were driven out therefrom,- And suffered harm in My Cause,- And fought and were slain,- Verily, I will blot out- From them their iniquites,- And admit them into Gardens- With rivers flowing beneath:- A reward from Allah- And from Allah- Is the best of rewards."

کفار کے خلاف جہاد کرو۔ اپنے مال سے اپنی جان سے اور اپنی زبان سے۔

(مشکوٰۃ 3821 انس)

Strive against the idolaters with your property, your lives and your tongues.

MM 3821, AD, N & DR, Anas

A single step on active service for Allah at the beginning or end of the day is preferable to this world and all that it contains. SB 4.20, Sahl b. Sa'd

ایک واحد قدم اللہ کی راہ میں عملی جہاد میں شروع میں یا آخر میں اس دنیا کی تمام دولت سے زیادہ بہتر ہے۔

(ص ب 4.20 سہل)

I have received orders to fight against people until they say that there is no Allah but Allah. The person who says this has nothing to fear from me as regards his person or his possessions, provided he fulfils his religious duties. It is Allah who wil reckon with him.

SB 4.58, Abu Hurayra

مجھے حکم ہے کہ میں ان سے لڑوں جب تک کہ وہ لا الہ الا اللہ نہ کہیں۔ جب وہ یہ کہیں تو ان کو مجھ سے کوئی خطرہ نہیں نہ جسم و جان کا نہ املاک کا اگر وہ اپنا مذہبی فریضہ ادا کرتے رہیں۔

(ص ب ابو ہریرہ)

The fire of Hell will not touch the feet that are covered in dust gathered in active service of Allah. SB 4.25, Abu 'Abs

جہنم کی آگ ان قدموں کو نہیں چھوئے گی جو اللہ کی راہ میں عملی جہاد کرتے ہوئے گرد آلود ہوں۔ (ص ب 4.25 ابو عباس)

March in the name of God, with God's aid and in accordance with the religion of the Messenger of God. Do not kill the old and feeble, young children or

آگے بڑھو اللہ کے نام کے ساتھ اللہ کی مدد کے ساتھ اللہ کے رسول کے دین پر قائم رہ کر۔ بوڑھوں اور کمزوروں (بیماروں؟) اور بچوں اور عورتوں کو قتل نہ کرو۔ اپنے امیر سے دھوکا نہ کرو لیکن اپنا جائز حق مال

women. Do not defraud your leader, but collect your rightful share of the booty. Act well and show kindness, because God loves those who show kindness.

MM 3956, AD, Anas

غنیمت سے وصول کرو۔ صالح عمل کرو اور رحمدلی کا برتاؤ کرو کیونکہ اللہ رحم کرنے والوں سے محبت کرتا ہے۔

(مشکواۃ 3956 انس بن مالک)

O Men, do not yearn to encounter the enemy. Rather ask God to preserve you. Then, when you do encounter them, show endurance and know that Paradise is in the shadow of your sabres.

SB 4.62, Salim Abu an-Nadr

اے لوگو دشمن سے مڈبھیڑ کی تمنا نہ کرو۔ اسکے بجائے اللہ سے تحفظ مانگو لیکن جب دشمن سے سامنا ہو جائے تو استقلال اور ثابت قدمی دکھاؤ اور یاد رکھو کہ جنت تلواروں کے سایہ میں ہے۔

(ص ب 62 سالم ابونضر)

Chosrose will perish and there will be no Chosrose after him. Caesar will certainly perish too and there will be no Caesar after him. Their treasures will be shared out in God's cause.

SB 4.77, Abu Hurayra

خسرو ہلاک ہو جائیگا اور اسکے بعد کوئی خسرو نہیں ہوگا۔ سیزر یقینی ہلاک ہوگا اور اسکے بعد کوئی سیزر نہیں ہوگا اور ان کے خزانے اللہ کی راہ میں بٹ جائینگے۔ (ص ب 4.77 ابوہریرہ)

Abu Musa al-Ash'ari said, 'Once we were with the Prophet and had climbed the side of a valley. We raised our

ابوموسیٰ اشعری نے کہا کہ ہم لوگ ایک دفعہ حضور کے ساتھ تھے جب حضور ایک چٹان پر چڑھے۔ ہم نے زور سے آواز لگائی "اللہ اکبر" "سبحان اللہ"۔ حضور نے ہم سے فرمایا۔ "اپنے آپ پر قابو رکھو۔ جس

voices to shout "Allah is Greatest" and "All praise to God". The Prophet said to us, "Restrain yourselves! The One whom you invoke is neither deaf nor absent; he is with you. He is all-hearing and close. Blessed be His name and exalted His majesty!" '

SB 4.69, Abu Musa al-Ash'ari

کوتم پکار رہے ہو وہ نہ بہرا ہے نہ غائب ہے۔ وہ تمھارے ساتھ ہے۔ وہ سب کچھ سن رہا ہے قریب ہے۔ مبارک ہے اسکا نام اور عظیم ہے اسکی ذات''۔

(ص ب 4.69 ابوموسیٰ الاشعری)

This religion will never cease to exist. A party of Muslims will always fight for it until the Hour comes to pass.

MM 3801, M, Jabir b. Samura

یہ دین کبھی ختم نہیں ہوگا۔ مسلمانوں کی ایک جماعت ہمیشہ اسکے حق میں جنگ کرتی رہے گی یہاں تک کہ وقت موعود آجائے۔

(مشکواۃ 3801 جابر بن ثمورا)

During the night I had a vision of two men who came to me and ascended with me to the tree which marks the confines of Paradise. Then they took me into a house which was finer and more magnificent than any I had ever seen. They said to me, 'This house is the dwelling of the martrys.' SB 4.20, Samura

رات کے وقت میں نے ایک بشارت دیکھی۔ دو افراد آئے اور میرے ساتھ اس درخت تک چڑھ کر گئے جو جنت کے کنارے ہے۔ وہاں وہ مجھے ایک محل میں لے گئے جوان سب سے بہتر تھا جو میں نے کبھی نہیں دیکھا۔ انھوں نے مجھ سے کہا۔ ''یہ شہیدوں کا گھر ہے''۔

(ص ب 4.20 ثمورا)

Nobody who enters Paradise will want to return to this world, no matter what earthly goods he possessed. The sole exception is the martyr. He will yearn to return to this world to be killed again ten times over, knowing what he does of the honours awaiting him.

SB 4.26, Anas b. Malik

کوئی شخص جو جنّت میں جائیگا وہ اس دنیا میں واپس آنے کی خواہش نہیں کرے گا۔ سوائے اس شخص کے جو اللہ کی راہ میں شہید ہوا۔ وہ اس دنیا میں آنے کی خواہش کرے گا دس دفعہ کہ پھر اللہ کی راہ میں شہید ہو جب اسکو شہادت کا مرتبہ معلوم ہوگا۔ (ص ب انس بن مالک)

Whoever meets God without bearing any trace of having engaged in jihad, meets God with a defect in him.

MM 3835, T & IM, Abu Hurayra

جب کوئی شخص اللہ سے اس حالت میں ملتا ہے کہ اس پر جہاد کا کوئی نشان نہیں ہوتا تو وہ اللہ سے ایک خامی کے ساتھ ملتا ہے۔

(مشکواۃ ابو ہریرہ)

On the Day of Resurrection, the wounds received by Muslims in holy war will have the precise form they had when they were inflicted, and blood will gush from them again. It will be the colour of blood, but it it will smell like musk.

SB 1.68, Abu Hurayra

قیامت کے دن جہاد میں لگے ہوئے زخم اسی جگہ اسی طرح نظر آئینگے جیسے وہ دنیا میں تھے اوران میں سے خون ابلتا ہوگا۔ وہ صرف خون کے رنگ کا ہوگا اسمیں سے مُشک کی خوشبو پھوٹتی ہوگی۔

(ص ب1.68 ابو ہریرہ)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جو شخص کسی بیوہ کی یا مفلس کی مدد کرے گا اسکو اتنا ہی ثواب ملے گا جتنا جہاد میں شریک ہونے والے کو یا اسکو جو دن کو روزہ رکھتا ہے اور رات کو عبادت کرتا ہے۔ (ص ب 7.80 ابوہریرہ)

Anyone who helps a widow or a pauper will gain as much merit as a person who engages in holy war or who prays at night and fasts by day.

SB 7.80, Abu Hurayra

# The Merits of the Companions

# فضائلِ صحابہ

The best people of my community are my contemporaries and supporters; then those of the next generation; then those of the generation after that.

SB 5.2, 'Imran b. Husayn

میری امّت کے بہترین لوگ میرے صحابہ اور مددگار ہیں ان کے بعدوہ جودوسری نسل میں ہیں اوران کے بعدوہ جوتیری نسل میں ہیں۔

(ص ب5.2 عمران بن حسین)

Anas b. Malik said, 'The Prophet, accompanied by Abu Bakr, 'Umar and 'Uthman, went up Mount Uhud and it began to tremble beneath them. Tapping the earth with his foot, the Prophet said, "Stand firm, Uhud, for you only have a prophet, a sincere friend and two martyrs standing on you." ' SB 5.14

انس بن مالک نے کہا کہ حضور ﷺ حضرت ابوبکر حضرت عمر اور حضرت عثان کے ساتھ احد کے پہاڑ پر چڑھے۔ اور احد پہاڑ ہلنے لگا (کانپنے لگا) زمین کوٹھوکر لگاتے ہوئے حضور ﷺ نے فرمایا کہ ''ساکن ہوجا احد تمھارے اوپر ایک پیغمبر ایک رفیق خالص اور دوشہدا ہیں''۔ (ص ب5.14 انس)

Anas reported that Abu Bakr said, 'When I was with the Prophet in the cave, I said to him, "If one of them were to think of looking beneath his feet he would see us." He replied, "Abu Bakr,

حضرت انس مالک سے روایت ہے کہ حضرت ابوبکر نے فرمایا کہ میں جب رسول خدا ﷺ کے ساتھ غار میں تھا تو میں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ ''اگر ان (کافروں) میں سے کوئی اپنے قدموں کی طرف دیکھے تو وہ ہم کو دیکھ لے گا''۔ حضور نے فرمایا کہ ''ابوبکر تم کیا سمجھتے ہو کہ ان دوآدمیوں کو کیا ہوگا جب اللہ ان کے ساتھ تیسرا موجود ہے۔ (ص ب5.4)

what do you think could happen to two people who have God with them as the third?" '

SB 5.4

If I had to choose a bosom friend from my people it is Abu Bakr whom I would choose. Yet why choose him as a bosom friend, when in Islam he is my brother and companion!

SB 5.5, Ibn 'Abbas

اگر مجھے اپنی امّت میں سے کسی کو دلی دوست بنانا ہوتا تو میں ابوبکر کا انتخاب کرتا۔ مگر میں ایسا کیوں کروں جب وہ اسلام میں میرے بھائی ہیں اور رفیق۔

(ص ب 5.5 ابن عباس)

In my sleep I had a vision of myself drawing water from a well with a bucket attached to a pulley. Then Abu Bakr came and drew one or two buckets with some difficulty; God will forgive him! Next 'Umar b. al-Khattab arrived and the bucket was transformed into a large one. I have never seen a chief of his people do such wonderful things! So everyone was able to quench his thirst and rest.

.SB 5.13, 'Abdallah b. 'Umar

میں نے خواب میں دیکھا کہ میں ایک کنویں میں سے پانی کھینچ رہا ہوں۔ پھر ابوبکر آ گئے اور انھوں نے ایک دو ڈول کھینچے کچھ مشکل سے اللہ انھیں معاف کرے۔ پھر عمر بن خطّاب آ گئے اور ڈول بڑا ہو گیا مگر میں نے نہیں دیکھا کہ کسی گروہ کے سردار نے اپنے لوگوں کی ایسی خدمت کی ہو۔ تمام لوگوں نے اپنی پیاس بجھالی۔

(ص ب 5.13 عبداللہ بن عمر)

'Uthman, God may dress you in a shirt. If they want to divest you of it don't take it off for them. MM 6068, T & IM, 'A'isha

عثمان اللہ تم کو قمیص عطا کرے۔ اگر وہ تم سے چاہیں کہ تم اسے اتار دو تو نہ اتارنا۔ (مشکوٰۃ 6068 عائشہ)

According to sa' b. a. Waqqas the Prophet said to 'Ali, 'Are you not pleased that your position in relation to me is that if Aaron in relation to Moses?'

SB 5.24

سعد بن وقاص سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ "علی کیا تم خوش ہو کہ تمھاری حیثیت میرے ساتھ ایسی ہے جیسی ہارون کی موسیٰ کے ساتھ۔ (ص ب 5.24)

'Ali is special to me and I am special to him; he is the supporting friend of every believer. MM 6081, T, 'Imran b. Husayn

علی میرے لیئے خاص ہے اور میں علی کے لیئے خاص ہوں۔ وہ تمام مومنین کے لیئے دوست اور سہارا ہے۔

(مشکوٰۃ 6081 عمران بن حسین)

Fatima is part of me; whoever upsets her upsets me.

SB 5.26, al-Miswar b. Makhrama

فاطمہ میرا حصّہ ہے۔ جو فاطمہ کو آزردہ کرتا ہے وہ مجھ کو آزردہ کرتا ہے۔ (ص ب 5.26 مخرمہ)

Hasan and Hussein are my two joys in this world. MM 6155, Ibn 'Umar

حسن اور حسین اس دنیا میں میری دو خوشیاں ہیں۔

(مشکوٰۃ 6155 ابن عمر)

The sky has not cast shade, nor the earth raised up green plants growing

آسمان نے کسی انسان پر سایہ نہیں کیا اور زمین نے کسی کے لیئے

luxuriantly, for anyone who more resembles Jesus son of Mary in truthfulness and trustworthiness than Abu Dharr. MM 6230, Abu Dharr

رویدگی نہیں کی جو عیسی ابن مریم سے ابوذر کے مقابلہ میں زیادہ مشابہت رکھتا ہو۔ سچائی اور امانت کے لحاظ سے۔

(مشکواۃ 6230)

## The Qur'an

The Qur'an itself stresses that the revelations were in Arabic (Q 12.2, 46.12 etc).

إِنَّآ أَنزَلْنَٰهُ قُرْءَٰنًا عَرَبِيًّا لَّعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ۝

(سورۃ ۱۲، آیت ۲)

We have sent it down- As an Arabic Qur'an,- In order that ye may- Learn wisdom.

وَمِن قَبْلِهِۦ كِتَٰبُ مُوسَىٰٓ إِمَامًا وَرَحْمَةً ۚ وَهَٰذَا كِتَٰبٌ مُّصَدِّقٌ لِّسَانًا عَرَبِيًّا لِّيُنذِرَ ٱلَّذِينَ ظَلَمُوا۟ وَبُشْرَىٰ لِلْمُحْسِنِينَ۝

(سورۃ ۴۶، آیت ۱۲)

When before it there was the Scripture of Moses, an example and a mercy: and this is a confirming Scripture in the Arabic language, that it may warn those who do wrong and bring good tidings for the righteous.

## قرآن

قرآن خود زور دیتا ہے کہ وہ عربی زبان میں نازل ہوا (خیال اور الہام کے طور پر نہیں) قرآن کی آیات 12.2 اور 46.12 میں ہم کو بتایا جاتا ہے کہ صبح کے وقت کی قرآنی تلاوت کو فرشتے سنتے ہیں۔ اور قرآن کی مختلف سورتوں اور مطالب کے متعلق بہت سی حدیثیں ہیں۔

ترجمہ: (قرآن 12.2)

''ہم نے اس قرآن کو عربی زبان میں نازل کیا ہے تاکہ تم سمجھ سکو''۔

ترجمہ: (قرآن 46.12)

''اور اس سے پہلے موسیٰ کی کتاب تھی، جو لوگوں کے لئے رہنما تھی اور رحمت تھی، اور یہ کتاب عربی زبان میں ہے اسکی تصدیق کرنیوالی ہے تاکہ ظالموں کو ڈرائے، اور نیکوں کو خوشخبری سنائے''۔

We are also told that recitation of the Qur'an at dawn is witnessed by angels (Q 17.78).

اَقِمِ الصَّلٰوۃَ لِدُلُوْكِ الشَّمْسِ اِلٰى غَسَقِ الَّیْلِ وَ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ ؕ اِنَّ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ كَانَ مَشْهُوْدًا۝ (سورۃ ۱۷، آیت ۷۸)

Establish regular prayers- At the sun's decline- Till the darkness of the night,- And the recital of the Qur-an- In morning prayer- For the recital of dawn is- Witnessed.

ترجمہ: (قرآن 17.78)

"(اے نبی) آپ سورج کے ڈھلنے سے رات کے اندھیرے تک نمازیں پڑھا کیجئے کیونکہ قرآن کا پڑھنا صبح کے وقت حضور ملائکہ کا وقت ہے"۔

(اضافہ مولف :۔ دو انگریزی مترجموں مارماڈیوک پکتھال اور عبداللہ یوسف علی نے "مشہود" کے لیے لفظ گواہ Witness لیا ہے۔ فیوض القرآن میں سیّد حامد حسن بلگرامی نے کہا "ملائکہ حاضر ہوتے ہیں"۔ "اسرارِ حضوری بھی کھلتے ہیں" سید مودودی نے صرف یہ کہا کہ "فجر میں قرآن مشہود ہوتا ہے" مگر تفسیر میں فرشتوں کے قرآن سننے کا ذکر کیا ہے۔

There are many hadith about Qur'anic interpretation and about the merits of the various suras.

The worthiest of you is the one who learns the Qur'an and then teaches it.

SB 6.236, 'Uthman b. 'Affan

تم میں سے افضل وہ ہے جو قرآن سیکھتا اور سکھاتا ہے۔

(ص ب 6.236 عثمان بن عفان)

A believer who recites the Qur'an is like a citron which smells good and tastes good. A believer who doesn't recite the

جب ایک مومن قرآن کی تلاوت کرتا ہے تو وہ ایک لیموں کی طرح ہے جو خوشبو بھی دیتا ہے اور ذائقہ بھی اچھا ہے۔ وہ مومن جو قرآن نہیں

Qur'an is like a date which has no scent but tastes sweet. A hypocrite who recites the Qur'an is like a myrtle berry which smells good but tastes bitter. A hypocrite who doesn't recite the Qur'an is like a colocynth (Babool Flower) which has no scent and tastes bitter.

SB 7.99, Abu Musa al-Ash'ari

پڑھتا ہے کھجور کی طرح ہے کہ خوشبو نہیں ہے مگر ذائقہ میٹھا ہے۔ جب منافق قرآن پڑھتا ہے تو وہ جنگل کی بیری کی طرح ہے کہ خوشبو اچھی ہے مگر ذائقہ تلخ وہ منافق جو قرآن نہیں پڑھتا ہے ببول کے پھول کی طرح ہے کہ خوشبو نہیں ہے اور ذائقہ کڑوا۔

(ص ب 7.99 ابو موسیٰ اشعری)

Take great care with the Qur'an, for I swear by Him who holds my life in His hands that it can slip away from you more easily than camels escape the cords with which they are hobbled.

SB 6.238, Abu Musa

قرآن کی سخت حفاظت کرو۔ میں اس ذات کی قسم کھا کے کہتا ہوں جس ہاتھ میں میری جان ہے کہ یہ تمھارے ہاتھ سے زیادہ آسانی سے پھسل کر چھوٹ سکتا ہے بہ نسبت ایک اونٹ کے جو اپنی رسّی سے نکل بھاگے۔ (ص ب 6.238 ابو موسیٰ)

A person in whose breast there is nothing of the Qur'an is like a ruined house.

MM 2135, T & DR, Ibn 'Abbas

وہ سینہ جس میں قرآن کا کوئی حصہ نہیں ہے ایک ویرانہ کی طرح ہے۔

(مشکواۃ 2135 ابن عباس)

Abu Hurayra reported that the Messenger of God said, 'Would you be pleased if you went home and found

ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول نے فرمایا کہ ''کیا تم خوش ہو گے کہ جب تم گھر واپس جاؤ تو تین موٹی گابھن اونٹنیاں تمھیں

three big fat pregnant she-camels?' 'Yes!' we replied. He said, 'Three verses of the Qur'an recited during prayer are better than three big fat pregnant she-camels.' MM 2111, M

ملیں" - "ہاں رسول اللہ" ہم نے جواب دیا۔ حضور نے فرمایا کہ قرآن کی تین آیات نماز میں تلاوت کی ہوئی اونٹنیوں سے بہتر ہیں۔

(مشکواۃ 2111)

'Say: He is God, the One' (Q 112.1) is equivalent to a third of the Qur'an.

MM 1227, M, Abu ad-Dara'a

کہو کہ "اللہ ایک ہے" - یہ ایک تہائی قرآن کے برابر ہے۔

(مشکواۃ 1227 ابودردا)

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

(سورۃ ۱۱۲)

ترجمہ: (قرآن 112)

"اے نبی! کہہ دو وہ اللہ ایک ہے" -

Say: He is Allah,- The One;- Allah, the Eternal, Absolute;-He begetteth not,- Nor is He begotten;- And there is none- Like unto Him.

The translation of the rest of Sura Ikhlas. The Purity Say; He is Allah the one; Allah the Eternal Absolute; He begoteth not nor is He kegotten; And there is none like unto him.

(سورہ اخلاص کا پورا ترجمہ جو اس حدیث کا حصّہ معنوی طور پر ہے۔
اے نبی کہہ دو کہ اللہ ایک ہے۔ اللہ بے نیاز ہے۔ اسکا نہ کوئی باپ ہے نہ بیٹا اور نہ کوئی اسکے برابر ہے)۔

A person who has an excellent knowledge of the Qur'an is with the noble pious scribes (cf. Q 80.15f).

بِاَيۡدِىۡ سَفَرَةٍ ۙ (سورۃ۸۰،آیت۱۵)

(Written) by the hands- Of scribes

ترجمہ: (قرآن 80.15)

''جومکرم اورنیک ہیں''۔

A person who recites the Qur'an and keeps trying to pronounce the difficult passages where he gets tongue-tied, will have a double reward.

MM 2112, B & M, 'A'isha

ایک شخص جوقرآن میں پوری مہارت رکھتا ہے وہ قرآن کے بزرگ مفسّرین میں سے ہے ایک شخص جوقرآن کی تلاوت کرتا ہے اور مشکل الفاظ کی ادائیگی کی کوشش کرتا ہے جب اسکی زبان جواب دے دیتی ہے اسکو دہرا ثواب ملے گا۔ (مشکواۃ 2112 عائشہ)

If the Qur'an were wrapped in a skin and then thrown into the fire it would not burn (i.e. a person who learns it by heart and acts on it will not burn in Hell).

MM 2140, DR, 'Uqba b 'Amir

اگر قرآن کو لباس پہنا دیا جائے اور پھر آگ میں ڈال دیں تو وہ نہیں جلے گا۔ (اسکا مطلب مفسّرین یہ دیتے ہیں کہ جس شخص نے قرآن کو حفظ کرلیا ہے وہ جہنم میں نہیں جلے گا)۔

(مشکواۃ 2140 عقبہ بن امیر)

Ibn 'Umar reported that the Messenger of God said, 'These hearts become rusty just as iron becomes rusty when it

ابن عمر سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ قلوب زنگ آلود ہوجاتے ہیں جیسے لوہے کو زنگ لگ جاتا ہے جب اسپر پانی لگ

comes into contact with water.' Someone said, 'Messenger of God, what is the remedy?' He replied, 'Frequent recollection of death and recitation of the Qur'an. MM 2168, BQ, Ibn 'Umar (w)

جاتا ہے۔ کسی نے پوچھا کہ ''حضور اسکا کیا علاج ہے؟'' حضور نے فرمایا کہ موت کا بار بار خیال کرنا اور قرآن کی تلاوت۔

(مشکواۃ 2168 ابن عمر)

Adorn the Qur'an with your voices.
MM 2199, IH, IM, AD & DR, Bara's b. 'Azib

قرآن کی تزئین اپنی آواز سے کرو (قرآن کو اپنی آواز سے زینت دو)۔ (مشکواۃ 2199 براء بن عازب)

Love the Arabs for three reasons: because I am an Arab, because the Qur'an is in Arabic, and because Arabic is the language spoken in Paradise.
MM 5997, BQ, Ibn 'Abbas (w)

عربی زبان سے تین وجوہ سے محبت کرو کیونکہ میں عرب ہوں۔ اور قرآن عربی میں ہے اور عربی جنت کی زبان ہے۔

(مشکواۃ 5997 ابن عباس)

بسم الله الرحمن الرحیم

# Food and Etiquette at Meals

# غذا۔ کھانے کے آداب

The Qur'an permits most foods, including fish (Q 5.96)

أُحِلَّ لَكُمْ صَيْدُ الْبَحْرِ وَطَعَامُهُ مَتَاعًا لَّكُمْ وَلِلسَّيَّارَةِ وَحُرِّمَ عَلَيْكُمْ صَيْدُ الْبَرِّ مَا دُمْتُمْ حُرُمًا ۔ وَاتَّقُوا اللهَ الَّذِيَ إِلَيْهِ تُحْشَرُونَ٥

(سورۃ۵، آیت ۹۶)

Lawful to you is the pursuit- Of water-game and its use- For food,-for the benefit- Of yourselves and those who- Travel; but forbidden- Is the pursuit of land-game:- As long as ye are- In the Sacred Precincts- Or in the state of pilgrimage- And fear Allah, to Whom- Ye shall be gathered back.

and carrion, blood, pork and all animals which have been beaten to death or strangled or which have been slaughtered in the name of any but God (Q 5.3).

قرآن کریم تقریباً تمام کھانے کی چیزوں کی اجازت دیتا ہے معہ مچھلی کے اور اس شکار کے جو شکاری کتّوں کی مدد سے حاصل کیا جائے۔ قرآن صرف مردار اور سوّر کا گوشت اور خون اور وہ جانور جو لکڑی وغیرہ کی ضرب سے مارے جائیں یا دم گھونٹ کر مارے جائیں یا جن کے اوپر اللہ کے علاوہ کوئی دوسرا نام ذبح کے وقت لیا جائے۔ شراب زمین پر حرام ہے لیکن جنّت میں موجود ہوگی (شراباً طہورا)۔ (قرآن)

ترجمہ: (قرآن 5.96)

''تمہارے لئے دریائی چیزوں کا شکار، اوران کا کھانا حلال کردیا گیا ہے، تمہارے اور مسافروں کے فائدے کے لئے، اور جنگل کا شکار حرام کی حالت میں حرام کردیا گیا، اور اللہ سے ڈرتے رہو، جس کے پاس تم سب کو جمع کیا جائے گا''۔

ترجمہ: (قرآن 5.3)

''تم پر حرام کئے گئے ہیں مردار اور خون اور خنزیر کا گوشت اور وہ جانور جو غیر اللہ کے نام زد کردیا گیا اور جو گلا گھٹنے سے مرجائے، اور جو کسی ضرب سے مرجائے اور جو اونچے سے گر کر مرجائے، اور جو کسی ٹکر سے

مرجائے، اور جس کو درندہ کھانے لگے، مگر جسکو ذبح کر ڈالو وہ جائز ہے، اور جو جانور پرستش گاہ پر ذبح کیا جائے اور یہ کہ تقسیم کرو قرعہ کے تیروں کے ذریعہ سے، یہ سب گناہ ہیں، آج کے دن تمہارے دین سے کافر نااُمید ہوگئے، سوتم اُن سے مت ڈرو، اور مجھ سے ڈرتے رہو، آج کے دِن تمہارے لئے تمہارے دین کو میں نے مکمل کر دیا، اور میں نے اپنا انعام تم پر پورا کر دیا، اور میں نے تمہارے لئے اسلام کو بطور دین کے پسند کیا، پس جو شدّت کی بھوک میں بیتاب ہوجائے (وہ کھالے) بشرطیکہ کسی گناہ کی طرف مائل نہ ہو تو بیشک پھر اللہ معاف کرنے والا اور بڑی رحمت والا ہے"۔

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِيرِ وَمَآ أُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ وَالْمُنْخَنِقَةُ وَالْمَوْقُوذَةُ وَالْمُتَرَدِّيَةُ وَالنَّطِيحَةُ وَمَآ اَكَلَ السَّبُعُ اِلَّا مَا ذَكَّيْتُمْ وَمَا ذُبِحَ عَلَى النُّصُبِ وَاَنْ تَسْتَقْسِمُوا بِالْاَزْلَامِ ۚ ذٰلِكُمْ فِسْقٌ ۗ اَلْيَوْمَ يَئِسَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ دِيْنِكُمْ فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَاخْشَوْنِ ۚ اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا ۚ فَمَنِ اضْطُرَّ فِيْ مَخْمَصَةٍ غَيْرَ مُتَجَانِفٍ لِّاِثْمٍ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ (سورۃ ۵، آیت ۳)

Forbidden to you (for food)- Are: dead meat, blood,- The flesh of swine, and that- On which hath been invoked- The name of other than Allah;- That which hath been- Killed by strangling,- Or by a violent blow,- Or by a headlong fall,- Or by being gored to death;- That which hath been (partly)- Eaten by a wild animal;- Unless ye are able- To slaughter it (in due form);- That which is sacrificed- On stone (altars);- (Forbidden) also is the division- (Of meat) by raffling- With arrows: that is

impiety.- This day have those who- Reject Faith given up- All hope of your religion:- Yet fear them not- But fear me.- This day have I- Perfected your religion- For you, completed- My favour upon you,- And have chosen for you- Islam as your religion.- But is any is forced- By hunger, with no inclination- To transgression, Allah is- Indeed Oft-forgiving,- Most Merciful.

Wine is forbidden on earth (Q 5.90)

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ وَالْاَنْصَابُ وَالْاَزْلَامُ رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ فَاجْتَنِبُوْهُ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ o

(سورۃ ۵، آیت ۹۰)

O ye who believe!- Intoxicants and gambling,- Sacrificing to stones,- And (divination by) arrows,- Are an abomination,- Of Satan's handiwork:- Ehew such (abomination),- That ye may prosper.

ترجمہ: (قرآن 5.90)

''مومنو! بے شک شراب، جوا، بت، پاسے، یہ چاروں چیزیں ناپاک ہیں، شیطانی کام ہیں، پس ان سے بچتے رہا کرو، تاکہ تم کو نجات ملے''۔

(Q 47.15)

مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِىْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ؕ فِيْهَآ اَنْهٰرٌ مِّنْ مَّآءٍ غَيْرِ اٰسِنٍ وَ اَنْهٰرٌ مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ يَتَغَيَّرْ طَعْمُهٗ وَ اَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّةٍ لِّلشّٰرِبِيْنَ وَ اَنْهٰرٌ مِنْ عَسَلٍ مُّصَفًّى ؕ وَلَهُمْ فِيْهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ وَ مَغْفِرَةٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ ؕ كَمَنْ هُوَ خَالِدٌ فِى النَّارِ وَ سُقُوْا مَآءً حَمِيْمًا فَقَطَّعَ اَمْعَآءَهُمْ ٥ (سورۃ ۴۷، آیت ۱۵)

(Here is) the description- Of the Garden which- The righteous are promised:- In it are rivers- Of water unstaling;- Rivers of milk- Of which the taste- Never changes; rivers- Of wine, a joy- To those who drink;- And rivers of honey- Pure and clear. In it- There are for them- All kinds of fruits;- And Forgiveness from their Lord,- (Can those in such Bliss)- Be compared to such as- Shall dwell for ever- In the Fire, and be given,- To drink, boiling water,- So that it cuts up- Their bowels (to pieces)?

ترجمہ: (قرآن 47.15)

''جنت جس کا وعدہ پرہیزگاروں سے کیا جاتا ہے اُس کی تعریف یہ ہے کہ اس میں پانی کی نہریں بہتی ہیں جن میں بدبو نہیں ہوگی، اور دُودھ کی نہریں ہیں، جس کا مزہ نہیں بدلتا، شراب کی نہریں ہیں جو پینے والوں کو لذیذ معلوم ہوتی ہیں اور شفاف شہد کی نہریں ہیں اور اُنکے لئے ہر قسم کے میوے ہیں اور اُن کے رب کی طرف سے بخشش ہوگی تو کیا یہ لوگ اُن کی طرح ہو سکتے ہیں جو ہمیشہ دوزخ میں رہیں گے، اور کھولتا ہوا پانی اُنکو پلایا جائے گا، تو وہ اُن کی آنتوں کو ٹکڑے ٹکڑے کر دے گا''۔

Feed the hungry, visit the sick and set captives free. SB 7.87, Abu Musa al-ash'ari

بھوکے کو کھانا کھلاؤ ۔ بیمار کی عیادت کرو۔ اور قیدیوں کو چھڑاؤ (جرمانے یافدیہ کی ادائیگی کے ذریعہ)۔

(ص ب 7.87 ابوموسیٰ الاشعری)

If you are invited to a marriage feast, go. SB 7.31, 'Abdallah b. 'Umar

اگرتم کونکاح کی دعوت پر بلایا جائے تو جاؤ۔

(ص ب 7.31 عبداللہ بن عمر)

If anyone invites me to dine on a shoulder of mutton, or merely a sheep's trotter, I will accept. SB 3.201, Abu Hurayra

اگر کوئی مجھ کو دعوت پر بلائے بھیڑ کے دست کے گوشت پر یا بھیڑ کے کھر پر (کمترین درجہ کی دعوت) تو میں دعوت قبول کرونگا۔

(ص ب 201 ابوہریرہ)

I don't eat reclining. SB 7.93, Abu Juhayfa

میں لیٹ کر یا ٹیک لگا کر بیٹھ کر کھانا نہیں کھاتا۔

(ص ب 7.93 ابوحذیفہ)

Food which has not had God's name remebered over it, Satan regards as easy prey. MM 4160, M, Hudhayfa

وہ کھانا جس پر اللہ کا نام نہ لیا گیا ہو شیطان کے لیئے آسان شکار ہے۔

(مشکواۃ 4160 حذیفہ)

When a man enters his house and remembers God on entering and at meal-time, Satan says to his minions, 'No shelter for you tonight and no dinner either.' When he enters it without remebering Allah, Satan says, 'Shelter for the night!' Then, if he doesn't

جب انسان اپنے گھر میں داخل ہوتا ہے اور داخلے کے وقت اللہ کو یاد کرتا ہے اور کھانے کے وقت بھی تو شیطان اپنے چیلوں سے کہتا ہے تمھارے لیئے نہ رات کی پناہ ہے نہ کوئی کھانا۔ مگر جب انسان گھر میں داخل ہوتا ہے بغیر اللہ کو یاد کیئے تو شیطان کہتا ہے اپنے چیلوں سے کہ تمھیں رات کی پناہ مل گئی اور اگر وہ انسان کھانے کے وقت بھی اللہ کو یاد نہیں کرتا تو شیطان اپنے چیلوں سے کہتا ہے کہ تمھیں رات کا ٹھکانا بھی مل گیا اور کھانا بھی۔ (مشکواۃ 4161 جابر)

remember Allah at meal-time either, Satan says, 'Shelter for the night and dinner as well!'

MM 4161, M, Jabir

Abu Waqib al-Laythi reported that when the Prophet arrived in Medina he found that the inhabitants had a liking for camel humps and that they used to cut the fat tails off sheep. He said, 'Anything which has been cut off a live animal is carrion. It is not to be eaten.'

MM 4095, T & AD

ابو واقب اللیثی سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے مدینہ آ کر دیکھا کہ اونٹ کوھان کا گوشت اور بھیڑ کی موٹی دم (دنبے کی چکی) کے گوشت کو پسند کرتے ہیں۔ حضور نے فرمایا کہ کسی زندہ جانور کا عضو کاٹنا اسکو مردار بنا دیتا ہے۔ (مشکواۃ 4095)

Lizards I don't eat, but others may.

SB 7.125, Ibn 'Umar

میں گوہ (سانڈا) نہیں کھاتا مگر دوسرے کھا سکتے ہیں۔

(ص ب 7.125 ابن عمر)

Salman reported that the Prophet was asked about locusts. He said, 'I don't eat most of the hosts of God, but you are not forbidden to eat them.'

MM 4134, AD

سلمان فارسی روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ سے ٹِڈّی (لوکسٹ) کے متعلق سوال کیا گیا تو آپ نے فرمایا کہ میں نہیں کھاتا مگر تم کھا سکتے ہو۔ (مشکواۃ 4.134)

Eat olive oil and anoint yourselves with it, because it comes from a blessed tree (cf. Q 24.35).

MM 4221, T, IM & DR, Abu Usayd al-Ansari

زیتون کا تیل کھاؤ اور اس کی مالش کرو (سر پر) کیونکہ یہ ایک مبارک درخت سے نکلتا ہے۔ (مم 4.221 ابو اسید انصاری)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَللّٰهُ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ۚ اَلْمِصْبَاحُ فِىْ زُجَاجَةٍ ۚ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّىٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِىْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ۚ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ۚ يَهْدِى اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ۚ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ ۝ (سورۃ ۲۴، آیت ۳۵)

Allah is the Light- Of the heavens and the earth.- The parable of His Light- Is as if there were a Niche- And within it a Lamp:- The Lamp enclosed in Glass:- The glass as it were- A brilliant star:- Lit from a blessed Tree,- An Olive, neither fo the East- Nor of the West,

ترجمہ: (قرآن 24.35)

''اللہ آسمانوں اور زمین کا نور ہے، اسکے نُور کی مثال یہ ہے، گویا کہ ایک طاق ہے، اس میں ایک چراغ ہے، اور چراغ قندیل میں ہے، وہ قندیل ایسا صاف شفاف ہے، گویا کہ تارا ہے جو چمکتا ہے موتی کی طرح سے، وہ چراغ ایک مبارک درخت زیتون سے روشن کیا گیا ہے جو نہ جانبِ مشرق میں ہو، نہ جانبِ مغرب میں، اسکا تیل خواہ آگ نہ بھی چھوئے جلنے کے لئے تیار ہے روشنی پر روشنی، اللہ اپنے نُور سے جسے چاہتا ہے سیدھی راہ دکھاتا ہے، اور اللہ مثالیں بیان کر کے لوگوں کو سمجھاتا ہے، اور اللہ ہر چیز کا خوب جاننے والا ہے''۔

People who have eaten garlic should keep clear of our mosques! SB 7.105, Anas

لوگ لہسن کھا کر مسجد میں نہ آئیں۔ (ص ب 7.105 انس)

Those who drink wine in this world, and do not change their ways, will be forbidden it in the future life.

SB 7.135, Ibn 'Umar

جو لوگ شراب پیتے ہیں اور اس دنیا میں توبہ نہیں کرتے انکو آنے والی زندگی میں شراب نہیں ملے گی۔

(ص ب 7.135 ابن عمر)

They call the vine generous, yet nothing is generous apart from the believer's heart. SB 8.52, Abu Hurayra

لوگ شراب کو فیاض کہتے ہیں۔ مگر کوئی چیز فیاض نہیں ہے سوائے مومن کے دل کے۔ (ص ب 8.52 ابو ہریرہ)

I was made to ascend as far as the Lotus and there I saw four rivers - two of which are visible and two concealed. The two visible ones were the Nile and the Euphrates; the two concealed were rivers of Paradise. I was brought three goblets: one of milk, one of honey, and one of wine. I chose the goblet of milk and drank it. Then I was told, 'You have chosen the right way for yourself and your people.' SB 7.141, Anas b. Malik

میں نے سدرۃ المنتہی تک عروج کیا اور وہاں میں نے چار دریا دیکھے جن میں سے دو ظاہر ہیں اور دو چھپے ہوئے۔ ظاہر دریا نیل اور فرات ہیں اور چھپے ہوئے دریا جنت کے دریا ہیں۔ مجھے تین پیالے پیش کیئے گئے۔ ایک دودھ سے بھرا ہوا۔ دوسرا شہد سے اور تیسرا شراب سے۔ میں نے دودھ کا انتخاب کیا اور اسے پی لیا۔ پھر مجھے بتایا گیا "تم نے اپنے اور اپنی امت کے لیئے صحیح انتخاب کیا۔

(ص ب 7141 انس بن مالک)

'Umar b. a. Salama said, 'When I was a boy I was brought up by the Messenger of God. Since I used to put my hand in the dish on all sides, the Messenger of God said to me, "Now my boy, invoke the name of God, eat with your right hand, and eat what is in front of you."

عمر بن سلامہ روایت کرتے ہیں کہ "جب میں چھوٹا تھا اسوقت حضور ﷺ نے میری پرورش کی۔ میں چونکہ کھانے میں ہر طرف اپنا ہاتھ ڈالتا تھا تو حضور ﷺ نے فرمایا "لڑکے اللہ کا نام لیکر کھاؤ۔ داہنے ہاتھ سے کھاؤ اور اپنے سامنے سے کھاؤ"۔ اس دن سے آج تک میں نے ویسے ہی کھایا تھا جیسا مجھے بتایا گیا تھا۔

(ص ب 7.88)

From that day I have always eaten as he told me.' SB 7.88

Don't eat or drink with your left hand, for Satan eats with his left hand and drinks with it. MM 4163, M, Ibn 'Amr

اپنے بائیں ہاتھ سے مت کھاؤ نہ پیو۔ شیطان اپنے بائیں ہاتھ سے کھاتا اور پیتا ہے۔ (مشکواۃ 4163 ابن عمر)

Ibn 'Abbas reported that a large bowl of tharid was brought to the Prophet. He said, 'Eat from the sides of it. Don't eat from the middle, because the blessing descends in the middle.' MM 4211, T & IM

ابن عبّاس روایت کرتے ہیں کہ حضور کے سامنے ثرید کا ایک بڑا برتن لایا گیا۔ حضور نے فرمایا ''کنارے سے کھاؤ بیچ سے نہیں کیونکہ برکت بیچ سے اترتی ہے۔

Anas b. Malik reported that the Messenger of God was brought milk mixed with water, while a bedouin was sitting on his right and Abu Bakr was on his left. He drank some of it and then gave it to the bedouin with the words, 'To the right, to the right.' SB 7.144

انس بن مالک روایت کرتے ہیں کہ پیغمبر صل اللہ علیہ وسلم تشریف رکھتے تھے جب دودھ اور پانی سامنے لایا گیا۔ حضور کے داہنے ہاتھ پر ایک بدّو بیٹھا تھا اور بائیں طرف ابوبکر صدّیق۔ حضور نے کچھ دودھ پیا اور پیالہ داہنے ہاتھ پر بدّو کو بڑھا دیا اور کہا۔ ''داہنی طرف۔ داہنی طرف''۔ (ص ب 7.144)

Don't cut your meat with a knife. That is what foreigners do. Tear it off with your

گوشت کو چاقو (چھری سے) نہ کاٹو کیونکہ غیر ملکی ایسا کرتے ہیں۔

teeth for it is pleasanter and tastier.

MM 4215, AD, 'A'isha

دانت سے نوچ کر کھاؤ کیونکہ یہ زیادہ خوشگوار اور لذیذ طریقہ ہے۔

(مشکوٰۃ 4215 عائشہ)

If a fly falls in your dish plunge it in completely before fishing it out, because in one of its wings there is disease and in the other there is the antidote.

SB 7.181, Abu Hurayra

اگر تمھارے کھانے میں مکھی گر جائے تو اسکو پورا ڈبو دو۔ کیونکہ اسکے ایک پر میں بیماری ہے اور دوسرے میں شفا۔

(ص ب 7181 ابو ہریرہ)

A meal for two is enough for three, a meal for three is enough for four.

SB 7.92, Abu Hurayra

دو آدمیوں کا کھانا تین کے لیئے کافی ہے اور تین کا چار کے لیئے۔

(ص ب 7.92 ابو ہریرہ)

A believer has only one gut, an infidel has seven. SB 7.93, Abu Hurayra

It probably means that a momon eats measely while an infidel is a glutton-compiter).

مومن کے پاس ایک معدہ ہوتا ہے جب کہ کافر کے پاس سات معدے ہوتے ہیں۔ (ص ب 7.93 ابو ہریرہ)

(شاید معنی یہ ہے کہ مومن کم خوراک ہوتا ہے اور کافر پیٹو)۔ (مولف)

Don't belch so much, for on the Day of Resurrection the hungriest person will be the one who most often had a full stomach in this world. MM 5193, T, Ibn 'Umar

زیادہ ڈکار نہ لو کیونکہ حشر کے دن سب سے زیادہ بھوکا وہ ہوگا جو عام طور سے اس دنیا میں پیٹ بھر کے کھاتا تھا۔

(مشکوٰۃ 5193 ابن عمر)

My Lord offered to make the valley of Mecca full of gold for me. I said, 'No, My Lord. I prefer to be well-fed one day and hungry the next, so that when I am hungry I am humble towards you, and remember you and when I am well-fed I praise you and give you thanks.'

MM 5190, IH & T, Abu Umama

میرے مالک نے میرے لیئے مکّہ کی وادی کو سونے سے بھر دینا چاہا مگر میں نے عرض کی۔"اے میرے مالک میں ایک دن پیٹ بھر کے کھانا چاہتا ہوں تو دوسرے دن فاقہ کرنا چاہتا ہوں۔ کیونکہ جب میں بھوکا ہوں تو آپ کے سامنے مسکین ہوں اور آپ کو یاد کروں اور جب پیٹ بھرا ہوں تو آپ کے سامنے شکر گذار ہوں اور آپ کی تسبیح کروں۔

(مشکواۃ5190ابوامامہ)

If your servant brings you a meal, and you don't make him sit with you, at least give him one or two mouthfuls or morsels, for he has had to bear the heat and trouble involved in preparing your food.

SB 7.106, Abu Hurayra

اگر تمھارا خادم تمھارے سامنے کھانا لائے اور تم اسکو اپنے ساتھ نہ بٹھا سکو تو اسکو کم از کم ایک دو لقمے کھلا دو کیونکہ اس نے تمھارا کھانا تیار کرنے میں گرمی اور محنت برداشت کی ہے۔

(ص ب7.106ابوہریرہ)

When food has been served, and the time of prayer arrives, eat first.

SB 7.107, Anas b. Malik

جب کھانا پیش کیا جائے اور نماز کا وقت آجائے تو پہلے کھانا کھاؤ۔

(ص ب7.107انس بن مالک)

When you have finished eating, don't wipe your hand until you have licked it.

SB 7.106, Ibn 'Abbas

جب تک کھانا کھا چکو تو اپنے ہاتھ کو پونچھو نہیں جب تک کہ اسے چاٹ نہ لو۔

(ص ب7.106ابن عباس)

Abu Sa'id al-Khudri reported that when the Prophet finished his meal he used to say, 'All praise to Him who has given us food and drink and made us Muslims.'

MM 4204, T, AD & IM

ابوسعید الخدری سے روایت ہے کہ جب حضور کھانا ختم کرتے تھے تو فرماتے تھے "ساری تعریف اللہ کے لیئے جس نے ہمیں کھانا پانی دیا اور ہم کو مسلمان بنایا"۔ (مشکواۃ 4204)

# Animals

According to the Qur'an, all animals and birds belong to communities (Q 6.38)

وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِی الْاَرْضِ وَلَا طٰٓئِرٍ یَّطِیْرُ بِجَنَاحَیْهِ اِلَّآ اُمَمٌ اَمْثَالُكُمْ ۔ مَا فَرَّطْنَا فِی الْكِتٰبِ مِنْ شَیْءٍ ثُمَّ اِلٰی رَبِّهِمْ یُحْشَرُوْنَ٥

(سورة٦، آیت٣٨)

There is not an animal in the earth, nor a flying creature flying on two wings, but they are peoples like unto you. We have neglected nothing in the Book (of Our decrees). Then unto their Lord they will be gathered and give praise to Allah (Q 24.41).

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ یُسَبِّحُ لَهٗ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَالطَّیْرُ صٰٓفّٰتٍ ۔ كُلٌّ قَدْ عَلِمَ صَلَاتَهٗ وَتَسْبِیْحَهٗ ۔ وَاللّٰهُ عَلِیْمٌ بِمَا یَفْعَلُوْنَ٥(سورة٢٤، آیت٤١)

Seest thou not that it is- Allah Whose praises all beings- In the heavens and on earth- Do celebrate, and the birds- (of the air) with wings- Outspread? Each

## جانور

قرآن کریم کے مطابق تمام جانور اور پرندے اپنے گروہوں میں بٹے ہوئے (خوش رہتے) ہیں اور اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرتے ہیں۔ اس لیئے حضور ﷺ نے ان پر رحم کرنے کا حکم دیا ہے اسوقت بھی جب انکو خوراک کے لیئے ذبح کیا جائے۔

ترجمہ: (قرآن 6.38)

''زمین کے تمام حیوانات اور تمام پرندے تمہاری طرح گروہوں میں بٹے ہوئے ہیں، ہم نے لوحِ محفوظ میں کوئی چیز بغیر لکھے نہیں چھوڑی ہے، پھر ان سب کو اپنے رب کے سامنے جمع ہونا ہے''۔

ترجمہ: (قرآن 24.41)

''کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ جو لوگ آسمانوں اور زمین میں ہیں خدا کی تسبیح کرتے رہتے ہیں، اور پَر پھیلائے جانور بھی؛ اور سب اپنی نماز اور تسبیح کے طریقے سے واقف ہیں، اور جو کچھ وہ کرتے ہیں سب خدا کو معلوم ہے''۔

one knows- Its own (mode of) prayer- And praise. And Allah- knows well all that they do.

Hence the Prophet ordered his followers to be merciful even when slaughtering animals for food or killing dangerous species. Kindness to any living creature will be rewarded. SB 8.11, Abu Hurayra

کسی جاندار پر رحم کرنے کا ثواب ملے گا۔

(ص ب 8.11 ابو ہریرہ)

'Abdallah b. 'Amr reported that the Messenger of God said, 'Whoever kills a sparrow or anything larger than a sparrow, without treating it as it has a right to be treated, will be answerable to God for killing it.' Someone said, 'Messenger of God, how does it have a right to be treated?' He said, 'To be slaughtered and eaten, not to to have its head cut off and be thrown away.'

MM 4094, IH, N & DR

حضرت عبداللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ "جو شخص ایک گھریلو چڑیا کو یا اس سے بڑے جانور کو مار دے بغیر اسکو اس طرح برتاؤ کیئے ہوئے جو اسکا حق ہے وہ اللہ کے سامنے اسکے مارنے کا جواب دہ ہوگا"۔ کسی نے پوچھا "یا رسول اللہ آخر اس جانور کا کیا حق ہے"۔ حضور نے فرمایا کہ "مارو (ذبح کرو) تو اسکو کھاؤ نہ کہ اسکا سر کاٹ کر اسکو پھینک دو"۔ (م م 4094)

God has prescribed that all things should be done well. If you kill, kill well. If you slaughter, slaughter well. Sharpen your blade and spare the suffering of the animal you slaughter.

MM 4073, M, Shaddad b. Aws

اللہ حکم دیتا ہے کہ ہر کام مناسب طریقہ سے کرو۔ اگر مارتے ہوتو مناسب طریقے سے مارو۔ اگر ذبح کرتے ہوتو مناسب طریقہ سے ذبح کرو۔ (چاقو چھرے کی) دھار کو تیز کرلو اور جانور کو کم سے کم تکلیف دو۔ (ایم ایم 4073 شداد بن اویس)

Don't shorten the forelocks of horses or their manes or their tails. For their tails keep off the flies, their manes keep them warm, and blessings are knotted in their forelocks.

MM 3880, AD 'Ubta b. 'Abd-as-Sulami (w)

گھوڑے کی پیشانی کے بال چھوٹے نہ کرو نہ اسکی ایال اور دم کو چھوٹا کرو۔ دم اسکو مکھی سے بچاتی ہے اور ایال اسکو گرم رکھتی ہے اور اسکی پیشانی کے بالوں میں برکتیں گندھی ہوتی ہیں۔

(مم 3880)

When you hear a cock crow, ask God's favour - for the cock has seen an angel. When you hear a donkey bray, seek God's protection from the accursed Satan - for the donkey has seen Satan.

MM 2419, B & M, Abu Hurayra

جب مرغ کی بانگ سنائی دے تو اللہ سے اسکی رضا طلب کرو کیونکہ مرغ نے ایک فرشتے کو دیکھا ہے اور جب گدھے کی آواز سنو تو اللہ سے شیطان کے خلاف پناہ مانگو کیونکہ گدھے نے شیطان کو دیکھ لیا ہے۔ (مم 2419 ابوہریرہ)

Do not abuse the cock. It rouses people for prayer.

MM 4136, AD, Zayd b. Khalid

مرغ پر لعنت نہ بھیجو۔ یہ لوگوں کو نماز کے لیئے جگاتا ہے۔

(مم 4136 زید بن خالد)

Men are like camels: there is hardly one in a hundred that you would trust with your life. SB 8.130, 'Abdallah b. 'Umar

انسان اونٹ کی طرح ہیں۔ ان میں سے شاید سو میں سے ایک ایسا ہو جس پر تم اپنی جان کا بھروسہ کر سکو۔

(ص ب 8.130 عبداللہ بن عمر)

A believer is not bitten twice by an animal which comes out of the same hole. SB 8.38, Abu Hurayra

مومن ایک سوراخ سے دو دفعہ نہیں ڈسا جاتا۔

(ص ب 8.38 ابو ہریرہ)

When one of the prophets was bitten by an ant, he had the ant-hill burned. Then God revealed to him, 'Because of a single ant which bit you, you have burned an entire community who praised God!' SB4.75, Abu Hurayra

جب ایک پیغمبر کو ایک چیونٹی نے کاٹا تو اسنے چیونٹی کا تمام ٹیلہ جلا دیا۔ تب اللہ کی وحی آئی کہ جب تم کو ایک چیونٹی نے کاٹا تو تم نے ایک پورے گروہ کو جلا دیا جو اللہ کی تسبیح کرتے تھے۔

(ص ب 4.75 ابو ہریرہ)

When a snake appears in a dwelling place say to it, 'We ask you by the covenant of Noah and by the covenant of solomon son of David, not to harm us.' If it returns, kill it.

MM 4137, T & AD, Abu Laila

اگر ایک سانپ گھر میں نکلے تو کہو کہ "نوح اور سلیمان بن داؤد سے معاہدہ کی رو سے نقصان نہ پہنچاؤ۔ اگر وہ واپس آئے تو اسے مار دو"۔

(م م 4137 ابو لیلیٰ)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

If you kill a wall gecko at a single blow, a hundred merits will be credited to your account. To kill it with two blows is less meritorious. To kill it with three is less meritorious still. MM 4121, M, Abu Hurayra

اگرتم دیوار کی چھپکلی کو ایک وار میں ماردو یہ سو ثواب ہے تمھارے حساب میں اور اگر دو ضرب لگاؤ تو یہ کم تر درجہ ہے اور اگر تین ضربیں لگاؤ تو یہ نچلا درجہ ہے۔ (مم 4121 ابو ہریرہ)

A women went to Hell for tying up a she-cat without giving her anything to eat, or letting her feed herself on wild

ایک عورت جہنّم میں ڈال دی گئی کیونکہ اسنے ایک بلّی کو باندھ دیا تھا بغیر خوراک کے اور وہ بلّی خود اپنی غذا تلاش نہیں کرسکی۔

## Sickness and Medicine

Sickness and other calamities are described in the Qur'an as trials by which God tests the sincerity of the believer (e.g. Q 29.2f).

أَحَسِبَ النَّاسُ أَن يُتْرَكُوا أَن يَقُولُوا آمَنَّا وَهُمْ لَا يُفْتَنُونَ ۝ (سورۃ۲۹،آیت۲)

Do men think that- They will be left alone- On saying, "We believe",- And that they will not- Be tested?

Honey and the Qur'an itself are said to have healing power (Q 16.68f & 41.44).

وَأَوْحَىٰ رَبُّكَ إِلَى النَّحْلِ أَنِ اتَّخِذِي مِنَ الْجِبَالِ بُيُوتًا وَمِنَ الشَّجَرِ وَمِمَّا يَعْرِشُونَ ۝
(سورۃ۱۶،آیت۶۸)

And thy Lord taught the Bee- ells in hills,- On trees, and in (men's) habitations;

وَلَوْ جَعَلْنَاهُ قُرْآنًا أَعْجَمِيًّا لَّقَالُوا لَوْلَا فُصِّلَتْ آيَاتُهُ ۖ أَأَعْجَمِيٌّ وَعَرَبِيٌّ ۗ قُلْ هُوَ لِلَّذِينَ آمَنُوا هُدًى وَشِفَاءٌ ۖ وَالَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ فِي

## بیماری اوردوا

بیماری اور دوسری مصیبتوں کو قرآن میں آزمائش کہا گیا ہے۔ جو مومنوں کے اخلاص کو پرکھتی ہیں۔ شہد اور قرآن دونوں کے متعلق کہا گیا ہے کہ ان میں انسانوں کے لیے شفا ہے۔

ترجمہ:(قرآن29.2)

"کیا لوگ یہ خیال کرتے ہیں کہ وہ صرف اتنا کہنے کے بعد کہ ہم ایمان لے آئے، وہ یونہی چھوڑ دیئے جائینگے اور انکی کوئی آزمائش نہیں ہوگی"۔

ترجمہ:(قرآن16.68)

"اور آپ کے رب نے شہد کی مکھی کے دل میں یہ بات ڈالی کہ تم پہاڑوں میں اور درختوں میں، اور لوگ جو عمارتیں بناتے ہیں ان میں گھر بنا"۔

ترجمہ:(قرآن41.44)

"اور اگر ہم اس قرآن کو عربی کے علاوہ کسی دوسری زبان میں اُتارتے تو یہ کہتے کہ اس کی آیات صاف صاف کیوں نہیں ہیں، یہ کیا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اٰذَانِهِمْ وَقْرٌ وَّ هُوَ عَلَيْهِمْ عَمًى ۔ اُولٰٓئِكَ يُنَادَوْنَ مِنْ مَّكَانٍ بَعِيْدٍ o

(سورۃ۴۱، آیت۴۴)

Had We sent this as- A Qur-an (in a language)- Other than Arabic, they would- Have said: "Why are not- Its verses explained in detail?- What! a foreign (tongue)- And (a Messenger) an Arab?"- Say: "It is a guide- And a healing to those- Who believe; and for those- Who believe not, there is- A deafness in their ears,- And it is blindness in their (eyes):- They are (as it were)- Being called from a place Far distant!"

وجہ ہے کہ کتاب تو غیر عربی ہے، اور رسول عربی ہے، آپ فرما دیجئے کہ یہ قرآن ایمان والوں کے لئے راستہ دکھانے والا، اور شفا دینے والا ہے، اور جو لوگ ایمان نہیں لاتے اُن کے کانوں میں ڈاٹ ہے، اور اُن کے حق میں یہ قرآن نابینائی ہے یہ لوگ بہت دُور جگہ سے پکارے جاتے ہیں''۔

There are two divine favours which many people fail to acknowledge: health and leisure. SB 8.109, Ibn 'Abbas

اللہ تعالیٰ کی دو نعمتیں ہیں جن کا اعتراف بہت سے لوگ نہیں کرتے ہیں ایک صحت دوسری فراغت۔ (ص ب 109 ابن عباس)

No calamity ever befalls a Muslim without God erasing some of his faults on that occasion - even if the calamity is

کوئی مصیبت مومن پر نہیں آتی جبکہ اللہ اسکے چند گناہوں کو معاف نہ کر دیتا ہو چاہے وہ مصیبت معمولی سی ہی کیوں نہ ہو جیسے کانٹے کا چبھ جانا۔ (ص ب 7.148 عائشہ)

a minor one like being pricked by a thorn. SB 7.148, 'A'isha

Yes indeed! No Muslim ever experience suffering without God removing his sins, which fall away like leaves from a tree. SB 7.149, 'Abdallah b. Mas'ud

ہاں! یقینی مسلمان پر کوئی تکلیف نہیں آتی جسکی وجہ سے اللہ تعالیٰ اسکے چند گناہ معاف نہ کر دیتا ہو درخت کے پتے کی طرح جھڑ جاتے ہیں۔
(ص ب7.148 عبداللہ بن مسعود)

When God has a person's well-being in mind, He inflicts him with trials.
SB 7.149, Abu Hurayra

جب اللہ کسی بندہ کو نفع پہنچانا چاہتا ہے تو وہ اُسکی آزمائش کرتا ہے۔
(ص ب7.149 ابو ہریرہ)

When a Muslim is sick or on a journey, the good works which he is in the habit of doing when he is at home or in good health are credited to his account.
SB 4.70, Abu Burda

جب کوئی مسلمان بیمار ہوتا ہے یا سفر میں ہوتا ہے تو اسکے وہ نیک اعمال جو وہ عام طور پر صحت اور گھر کے قیام میں کرتا ہے اسکے نامۂ اعمال میں لکھے جاتے ہیں۔ (ص ب4.70 ابو بردہ)

A believer is like the tender young stem of a plant: wind from any direction makes it bend, but when the wind ceases it straightens up as does the believer after an ordeal. A wicked person is like a

ایک مومن ایک نرم نوخیز درخت کی طرح ہے جسکو کسی طرف سے آنے والی ہوا جھکا دیتی ہے لیکن جب ہوا ختم ہوتی ہے تو وہ واپس سیدھا ہو جاتا ہے اپنی آزمائش تکلیف کے بعد ایک پکا گناہ گار ایک سخت درخت کی مانند ہوتا ہے اسوقت تک جب اللہ اسکو اگر چاہے تو توڑ دیتا ہے۔ (ص ب7.149 ابو ہریرہ)

rigid and proud cedar until the day when God breaks it, if He so wishes.

SB 7.149, Abu Hurayra

None of you should wish for death when afflicted by illness. If you cannot stop yourself, then say, 'O God make me live as long as life is better for me, but make me die if it is better for me that way.'

SB 7.156, Anas b. Malik

کوئی شخص بیماری کی شدت کی وجہ سے موت کی دعا نہ کرے۔ اگر تم اپنے آپ کو روک نہ سکو تو یہ دعا کرو کہ اے اللہ مجھ کو زندہ رکھ جب تک زندگی میرے حق میں بہتر ہے اور موت دے جب کہ موت میرے حق میں بہتر ہو۔ (ص ب 7.156 انس بن مالک)

Do not wish for death. For if you are a good person you could do more good deeds, and if you are an evil-doer you could repent and gain God's favour.

SB 9.104, Sa'd b. Ubayd

موت کی تمنا نہ کرو۔ اگر تم ایک نیک انسان ہو تو تم زیادہ نیکیاں کر سکتے ہو اور اگر گناہ گار ہو تو تم توبہ کر سکتے ہو اور اللہ کی خوش نودی حاصل کر سکتے ہو۔ (ص ب 9.104 سعد بن عبید)

God has not sent any sickness down to earth without at the same time sending a cure for it. SB 7.158, Abu Hurayra

اللہ نے کوئی بیماری نازل نہیں کی جسکا علاج نازل نہ کیا ہو۔

(ص ب 7.158 ابو ہریرہ)

Black onion seeds contain a remedy for everything except death

SB 7.160, Abu Hurayra

کلونجی میں ہر بیماری کا علاج ہے سوائے موت کے۔

